ہے کہ بعض اوقات وہ نثر میں شاعرانہ انداز سے خیال انگیزی اور اثر آفرینی کرتے ہیں، جس سے مخاطب پر گہرا اثر ہوتا ہے۔ اس اثر آفرینی کی مثالیں ان کے خطوط میں بکثرت پائی جاتی ہیں۔

نثر میں مرزا غالب کے بنیادی اسالیب عموماً ان ہی جذبات سے پیدا ہوئے ہیں جن سے ان کی شاعری وجود میں آئی ہے۔ غم و الم کا جذبہ ان کے لیے قدرتی جذبہ ہے[1]۔ ان کے کلام میں خوشی اور شگفتگی کے عناصر ہیں مگر یہ غم کی تلخی کو دور کرنے کے لیے تلافی کی ایک صورت ہے۔ اثر آفرینی کی بہترین مثالیں انہی حصوں میں ملتی ہیں جہاں وہ غم انگیز واقعات کا تذکرہ کرتے ہیں اور غم کی شدت اور درد و الم کی فراوانی ان کی قوتِ اظہار و بیاں سے باہر ہے۔ ایسے مواقع پر وہ چند خیال انگیز لفظوں سے اثر کی کیفیت پیدا کر دیتے ہیں۔

مرزا غالب نے کئی طریقوں سے خیال انگیزی کے ذریعے اثر پیدا کرنے کی کوشش کی ہے۔ ایک طریقہ یہ ہے کہ وہ غزل کی طرح نثر میں بھی ابہام و ایمائیت سے کام لیتے ہیں۔ ایسے موقعوں پر وہ مخاطب کے خیال کو ماضی کی دھندلی دنیا میں لے جاتے ہیں اور واضح اور قطعی باتوں کو مبہم اور دھندلا بنا کر پیش کرتے ہیں۔ مخاطب کے لیے ضمیر غائب لاتے ہیں اور جانے پہچانے ہوئے لوگوں کا ذکر اس طرح کرتے ہیں گویا ان سے جان پہچان نہیں۔ یہ بھی ابہام پیدا کرنے کی ایک صورت ہے۔ مخاطب کے لیے مضمون کی فضا کو مبہم بنانے کے لیے وہ اکثر استفہام سے فائدہ اٹھاتے ہیں۔ یہ استفہام کبھی اقراری ہوتا ہے اور کبھی انکاری کبھی اس سے حیرت و استعجاب پیدا کرتے ہیں، کبھی اس سے التفات پیدا کرنا مقصود ہوتا ہے، مثلاً!

---

[1] غالب کی اپنی زندگی کے واقعات بھی غم انگیز تھے مگر فکری توازن کی وجہ سے وہ غم سے اتنے مغلوب نہیں ہوئے کہ ان میں مردم بیزاری پیدا ہو جاتی۔ شاعری میں فلسفیانہ تجزیے اور نثر میں شوخی اور ظرافت نے انہیں سنبھالے رکھا۔ واقعاتِ غدر (جنگِ آزادی ۱۸۵۷ء) سے وہ بے حد متاثر ہوئے۔ اس تاثر کا اظہار شاعری اور نثر دونوں میں موجود ہے۔ ان کی شاعری میں جو تجربات مبہم انداز میں ظاہر کئے گئے ہیں وہ نثر میں واضح طور سے بیان ہیں یہاں تک کہ بعض اوقات ان کی تشبیہات میں بے ساختہ طور پر اشارے آگئے ہیں۔ مثلاً مرزا تفتہ کو ایک موقع پر لکھتے ہیں:

"اجی مرزا تفتہ! تم نے اپنا روپیہ بھی کھویا اور اپنی فکر کو اور میری اصلاح کو بھی ڈبو دیا۔ ہائے کیا بُری کاپی ہے۔ اس کاپی کی مثال جب تم پر کھلتی کہ تم یہاں ہوتے اور بیگمات قلعہ کو پھرتے چلتے دیکھتے، صورت ماہِ دو ہفتہ کی سی اور کپڑے میلے، پائینچے لیر لیر، جوتی ٹوٹی، یہ مبالغہ نہیں بلکہ بے تکلف سنبلستان ایک معشوقہ خوب رو ہے مگر بد لباس ہے۔"

مرزا غالب کی تشبیہ ان کے احساس کی آئینہ دار ہے۔

"میاں! کیا پوچھتے ہو؟ کیا لکھوں، دلّی کی ہستی منحصر کئی ہنگاموں پر ہے۔ کیوں میں دلّی کے ہنگاموں سے خوش نہ ہوں جب اہلِ شہر ہی نہ ہوں، شہر کو لے کر کیا چولہے میں ڈالوں؟"

اے بندۂ خدا! اردو بازار نہ رہا، اردو کہاں؟ دلّی کہاں؟ واللہ اب شہر نہیں ہے کیمپ ہے۔ خالص شاعرانہ رنگ کے الفاظ بھی استعمال کرتے ہیں، مثلاً:

"میں مع زن و فرزند ہر وقت اس شہر میں قلزمِ خون کا شناور رہا ہوں۔"

اثر آفرینی کی چند اور مثالیں ملاحظہ ہوں:

"کیا پنشن اور کہاں اس کا ملنا، یہاں جان کے لالے پڑے ہوئے ہیں۔"

ہے موجزن اک قلزمِ خوں کاش یہی ہو — آتا ہے ابھی دیکھیے کیا کیا مرے آگے

"اگر زندگی ہے اور مل بیٹھیں گے تو کہانی کہی جائے گی۔"

"قاسم جان کی گلی، خیراتی کے پھاٹک سے فتح اللہ بیگ خان کے پھاٹک تک بے چراغ ہے۔"

"مرزا تفتہ تم بڑے بے درد ہو، دلی کی تباہی پر تم کو رحم نہیں آتا۔"

"لو سنو، اب تمہاری دلّی کی باتیں ہیں۔"

"میری جان، یہ وہ دلّی نہیں جس میں تم پیدا ہوئے تھے۔"

اس اثر آفرینی کا نتیجہ یہ ہے کہ بعض اوقات ان کی نثر میں شعر کا سا اثر پیدا ہو جاتا ہے۔ ان کی جذباتی نثر کی ایک مثال ملاحظہ ہو:

"اس چرخِ کج رفتار کا بُرا ہو۔ ہم نے اس کا کیا بگاڑا تھا۔ ملک و مال و جاہ و جلال کچھ نہیں رکھتے تھے۔ ایک گوشہ و توشہ تھا۔ چند مفلس و بے نوا ایک جگہ فراہم ہو کر کچھ ہنس بول لیتے تھے۔

سو بھی نہ تو کوئی دم دیکھ سکا اے فلک — اور تو یاں کچھ نہ تھا ایک مگر دیکھنا

یاد رہے یہ شعر خواجہ میر درد کا ہے۔ کل سے مکیش مجھ کو بہت یاد آتا ہے"۔ سو صاحب اب تم ہی بتاؤ کہ میں تم کو کیا لکھوں؟ وہ صحبتیں اور تقریریں جو یاد کرتے ہو، اور تو کچھ بن نہیں آتی۔ مجھ سے خط پر خط لکھواتے ہو، آنسوؤں سے پیاس نہیں بجھتی۔ یہ تحریر تلافی اس تقریر کی نہیں کر سکتی۔"

**شوخی و ظرافت** مرزا غالب کی نثر کا ایک نمایاں پہلو شوخی و ظرافت ہے۔ ان کے خطوط میں ظرافت کا عنصر کئی صورتوں میں ظاہر ہوتا ہے۔ بہ حیثیت مجموعی ان کے یہاں شوخی اور لفظی نکتہ آفرینی زیادہ پائی جاتی ہے۔ وہ بڑی حد تک لفظوں کے ردّ و بدل یا ان کے ایک سے زیادہ معنوں کے لطف انگیز استعمال میں دلچسپی لیتے ہیں۔ زندگی کی مضحکہ خیز بوالعجبیوں کو دکھانا ان کا مقصود نہیں، وہ محض اپنی طبّاعی اور ذہانت کے کرشمے دکھا کر مخاطب کو محظوظ کرنا چاہتے ہیں۔ اس کے لیے لفظی ہیر پھیر پر خاص نظر رہتی ہے۔

غالب کی ظرافت خطوں کی محدود فضا کے مطابق ہے۔ خطوں میں کئی پابندیوں کی وجہ سے اظہار

کا دامن نسبتاً تنگ ہو جاتا ہے، اس کے علاوہ چونکہ غالب کے مخاطب ذی علم لوگ تھے، اس لیے ان کی تحریر میں وقار اور علمیت کی پاسداری موجود ہے اس وجہ سے وہ ہر حال میں اور ہر موقع پر اپنی شائستگی، تہذیب اور فضیلت کا خیال رکھتے ہیں۔ اس کا نتیجہ یہ ہے کہ ان کی ظرافت میں کچھ بزرگانہ سا رکھ رکھاؤ پایا جاتا ہے۔

غالب کے خطوں میں لفظی نکتہ آفرینی کے علاوہ ظرافت کی چند اور صورتیں بھی ہیں۔ وہ کسی جگہ تقابل سے لطف پیدا کرتے ہیں مثلاً:

"وہ حسین علی خان جس کا روزمرہ ہے کھلونے منگوا دو، میں بھی بجار جاؤں گا۔" (بجار: بازار)

ان کی جن تحریروں میں ڈرامائی عنصر موجود ہے ان میں ظرافت کا پہلو صرف غرابت کی وجہ سے پیدا ہوتا ہے، کردار یا مواقع کے ذریعہ ظرافت پیدا نہیں کی۔ ڈرامائی عنصر دو تین صورتوں میں ملتا ہے۔ مثلاً مکتوب الیہ اور مکتوب نگار کے مابین مکالمہ یا سوال و جواب "یا خود کلامی" (یعنی اپنے آپ سے گفتگو)، مگر جیسا کہ پہلے عرض کیا گیا ہے ان سب صورتوں میں لطف کی وجہ صرف ندرت اور غرابت ہے۔

غالب نے خطوں میں لفظی ہیر پھیر سے جو لطف انگیزی کی ہے اس کی کئی صورتیں ہیں مثلاً: ایہام، ایہام تناسب، استعارہ، تمثیل بالاستعارہ، مبالغہ، صنعتِ تجنیس، صنعتِ عکس اور صنعتِ تضاد کے ذریعے چونکا دینے والی کیفیت پیدا کی ہے۔

اس کی وضاحت کے لیے ذیل کی مثالیں ملاحظہ ہوں:

تجنیس | ۱۔ "میاں تمہارے دادا تو نواب امین الدین خان بہادر ہیں میں تو تمہارا دلدادہ ہوں۔"[1]

اس اقتباس میں دادا اور دلدادہ کی صوتی مماثلت سے لطف پیدا کیا گیا ہے۔

۲۔ "مبالغہ نہ سمجھنا، ہزارہا مکانات گر گئے۔ سیکڑوں آدمی جابجا دب کر مر گئے ہیں۔ گلی گلی ندی بہہ رہی ہے۔ قصہ مختصر وہ اَن کال تھا کہ پانی نہ برسا، اناج نہ پیدا ہوا، یہ پَن کال ہے۔ پانی ایسا برسا کہ بوئے ہوئے دانے بہہ گئے۔ جنہوں نے ابھی نہیں بویا تھا وہ بونے سے رہ گئے۔"

اس میں بھی اَن کال اور پَن کال میں صوتی مماثلت موجود ہے۔ اس کے علاوہ لفظی تصویروں میں تقابل و تضاد بھی ہے۔

ذو معنی الفاظ کا استعمال | رام پور کے ایک جشن کی کیفیت بیان کرتے ہوئے کہتے ہیں،

..."آج صاحبانِ عالی شان کی دعوت ہے، بیش اور شام کا کھانا یہیں کھائیں گے۔ دشتی

---

[1] یہ صنعت تجنیس ہے۔ تجنیس کی کامیاب صورتیں وہ ہیں جن میں تجنیس مکمل نہ ہو۔ ہم جنس یا متجانس الفاظ میں کچھ صورت اختلاف کی بھی ہونی چاہیے ورنہ لطف میں کمی پیدا ہو جائے گی۔

اور آتش بازی کی وہ افراط کہ رات دن کا سامنا کرے گی۔ طوائف کا وہ ہجوم، حکام کا وہ مجمع، اس مجلس کو "طوائف الملوک" کہنا چاہیئے۔"

"کون کہتا ہے کہ میں قید سے رہا ہوا ہوں؟ پہلے گورے کی قید میں تھا اب کالے کی قید میں ہوں۔"

اس اقتباس میں گورے اور کالے میں تضاد ہے اس کے علاوہ کالے کا لفظ دو معنی رکھتا ہے۔ یہاں کالے رنگ والا مراد نہیں بلکہ کالے خان کے مکان کا ذکر ہے۔ اس موقع پر ایہام تناسب سے کام لیا گیا ہے۔

تضاد کی ایک اور مثال ملاحظہ ہو:

"غلہ گراں ہے، موت ارزاں ہے۔ میوے کے مول اناج بکتا ہے۔ ماش کی دال آٹھ سیر، باجرہ بارہ سیر..."

سفید بالوں کے نکل آنے پر پیری کا تصور یوں دلایا ہے:

"جب داڑھی مونچھ میں سفید بال آگئے ..... اس سے بڑھ کر یہ ہوا کہ آگے کے دو دانت ٹوٹ گئے۔ ناچار مِسّی بھی چھوڑ دی اور داڑھی بھی۔"

چھوڑ دینا کے دو معنی ہیں۔ ایک ترک کر دینا اور دوسرا محاورہ ہے (داڑھی چھوڑ دینا یعنی بالوں کو بڑھنے دینا)، ایہام کے ذریعہ لطف پیدا کیا گیا ہے۔

**استعارہ** ۸ رجب ۱۲۱۲ھ کو مجھ کو روبکاری کے واسطے یہاں بھیجا۔ تیرہ برس حوالات میں رہا۔ ۷ رجب ۱۲۱۲ھ کو میرے واسطے حکمِ دوام حبس صادر ہوا، ایک بیڑی میرے پاؤں میں ڈال دی۔ دلی شہر کو زندان مقرر کیا اور مجھے اس زندان میں ڈال دیا۔ فکرِ نظم و نثر کو مشقت ٹھہرایا۔"

اس اقتباس میں اپنے آپ کو قیدی قرار دیا ہے۔ پھر استعارے کے ذریعے ان تمام حالتوں کا ذکر تمثیلاً کیا ہے جن سے ایک قیدی کو گزرنا پڑتا ہے۔ اس میں لطف کی بنا استعارے اور تمثیل پر ہے۔

**غالب کی ظرافت** غالب کی ظرافت کی ایک خصوصیت یہ ہے کہ اس کی تحریک اکثر صورتوں میں مہر و محبت کے جذبے سے ہوتی ہے۔ مولانا حالی "یادگارِ غالب" میں لکھتے ہیں:

"وہ دوستوں کو دیکھ کر باغ باغ ہو جایا کرتے تھے اور ان کی خوشی سے خوش اور ان کے غم سے غمگین ہوتے تھے۔"

غالب خود بھی ایک خط میں لکھتے ہیں۔

"انصاف کرو، کتنا کثیر الاحباب آدمی تھا کوئی وقت ایسا نہ تھا کہ میرے پاس دو چار دوست نہ ہوتے ہوں۔"

ایسا معلوم ہوتا ہے کہ غالب دوستداری کو زندگی کی سب سے بڑی نعمت اور اس کی پاسداری کو سرچشمۂ راحت و مسرت خیال کرتے تھے وہ اسی سے زندگی کی تلخیوں کا مداوا کرتے تھے چنانچہ ہم دیکھتے ہیں کہ ان کے خطوط میں دوستداری کے جذبات کو نہایت اہمیت حاصل ہے یہی وجہ ہے کہ وہ اپنے خطوں کو بھی اپنے دوستوں کے لیے تفریح کا ذریعہ بناتے ہیں۔ جہاں کوئی غم انگیز مضمون ادا ہوا ہے وہاں بھی وہ تفریح کا کوئی پہلو نکال لیتے ہیں۔

ان کی ظرافت میں تضحیک و تخریب کے پہلو بہت کم دکھائی دیتے ہیں اور وہ باتیں جن سے خط کی فضا میں ناگواری پیدا ہو، کم سے کم نظر آتی ہیں۔

ان کے خطوں میں طنز کے نشتر بھی ہیں مگر یہ طنز عموماً تخریبی نہیں۔ جہاں جہاں زہر اور نشتریت زیادہ ہے وہاں عموماً اس کا نشانہ خود ان کی اپنی ذات ہے۔

**ظرافت اور دردمندی** | غالب نے اپنے خطوں میں ظرافت کا جو اعلیٰ معیار قائم کیا ہے اس کی وجہ یہ ہے کہ ان کی ظرافت میں بے فکرا پن نہیں بلکہ ظاہری خوش طبعی اور زندہ دلی کی تہہ میں بھی ان کے تجربات اور جذبات درد کام کر رہے ہیں ان کی ظرافت کے سرچشمے ان کے درد و غم ہی سے پھوٹتے نظر آتے ہیں۔ درد اور ظرافت کا یہی اجتماع حقیقت میں کسی ادب پارے کو اعلیٰ ادب کا درجہ دیتا ہے اور ہم دیکھتے ہیں کہ غالب کی ظرافت میں ان دونوں عناصر کا اجتماع ہے۔ ان کے خطوں میں جو شگفتگی پائی جاتی ہے اس کی تہ میں زندگی کی تلخ حقیقتوں کا گہرا احساس نظر آتا ہے۔ ان کی ظرافت ایک غمگین مگر باوقار اور باحوصلہ آدمی کی ظرافت ہے۔ ان کی ہنسی ایک بے فکرے اور لاابالی آدمی کی ہنسی نہیں بلکہ ایک ایسے شخص کا دبا ہوا قہقہہ ہے جس نے کائنات کے نشیب و فراز پر غور کیا ہے اور جسے حیات کے مسائل کے بارے میں گہری بصیرت حاصل ہے۔ غالب کی زندگی کے عملی تجربے تلخ اور غم انگیز تھے۔ زمانے کی ناقدری، افلاس و غربت، قید، پنشن کی ضبطی، مسلسل بیماری، ہنگامۂ غدر کے مصائب، خانگی زندگی کی بے لطفی۔ اس پر ذہن کے "افراسیابی" اور "قبچاقی" تصورات اور انفرادیت کا گہرا شعور، ان سب اسباب کی بنا پر ان کی ذہنی دنیا میں ایک عجیب کشمکش اور آویزش موجود تھی۔ اسی سے ان کا فلسفۂ غم پیدا ہوا۔

یہ فلسفۂ غم (یا غم کی حقیقت کا ادراک اور اس کے تجزیے کی کوشش) غالب کے فکر کی سب سے بڑی خصوصیت ہے جس کا اظہار شاعری کے علاوہ ان کی نثر میں بھی ہوا ہے۔ فرق صرف یہ ہے کہ شاعری میں وہ غم پر مفکرانہ نظر ڈالتے ہوئے اس کی ماہیت کو سمجھنے اور سمجھانے کی کوشش کرتے ہیں مگر خطوط میں سنجیدہ اور باوقار ظرافت کو غم کے مقابلے میں سپر بناتے ہیں۔ محرک جذبہ دونوں حالتوں میں یکساں ہے یعنی ایک صورت میں تجزیۂ غم اور دوسری صورت میں مداوائے غم۔

غالب کے خطوں میں جس قدر مسرت موجود ہے اس سے کہیں زیادہ مسرت کی طلب اور

آرزو کے آثار پاتے جاتے ہیں۔ یوں محسوس ہوتا ہے گویا وہ کسی گم گشتہ فردوس کو پھر سے حاصل کرنا چاہتے ہیں۔ تنہائی کا احساس ہر جگہ موجود ہے۔ دوستوں کی پرانی محفلوں کو یاد کرتے ہیں۔ نئے احباب کو اپنے پاس دیکھنا چاہتے ہیں۔ غرض ایک گرمیٔ ہنگامہ مطلوب ہے۔

"انصاف کرو کتنا کثیر الاحباب آدمی تھا۔ کوئی وقت ایسا نہ تھا کہ میرے پاس دو چار دوست نہ ہوتے ہوں۔"

اس تنہائی کی خلش سے مجبور ہو کر وہ مکتوب نویسی کو اپنا مشغلہ بناتے ہیں اس حد تک کہ وہ خطوط نویسی کو جذباتی اور روحانی اہمیت دیتے ہیں۔

"تمہارے خط کے آنے سے وہ خوشی ہوئی جو کسی دوست کے دیکھنے سے ہو۔"

"میں اس تنہائی میں صرف خطوں کے بھروسے جیتا ہوں۔"

اس طلب و تمنا اور اضطراب و اضطرار کے ساتھ ظرافت اور خوش طبعی کو غالب نے جس طرح پیوند دیا ہے۔ اس سے ان کی ظرافت نے صحیح عظمت حاصل کی ہے۔

ماحصل | یہ مختصر سا جائزہ ہے، ان امتیازی خصائص کا جن کی بدولت مرزا غالب کی نثر اردو ادب کے بہترین شہپاروں میں شمار ہوتی ہے۔ مولانا حالیؔ نے صحیح فرمایا ہے کہ اردو نثر نے مرزا غالب کے بعد ترقی کی ہے مگر خطوں کے محدود دائرے میں ان کے بعد بھی بہ لحاظ دلچسپی اور لطف کے ان کی نثر کی نظیر نہیں مل سکتی۔ مرزا کا انداز منفرد ہے۔ ان کے عام اسلوب (مثلاً فارسی) میں بھی برجستگی اور نمکینی پائی جاتی ہے۔ ان کی طبیعت میں جدت اور ندرت بدرجۂ اتم موجود تھی۔ وہ ہر معاملے میں ایک منفرد روش رکھتے تھے۔ چنانچہ اسلوب میں بھی یہی ان کے مدِ نظر تھا مگر نمک اور شیرینی اور لطافت و حلاوت کا جو اجتماع ہمیں ان کی اردو نثر میں ملتا ہے وہ ان کی فارسی نثر میں نہیں۔

اس کے علاوہ چند امور ایسے ہیں جن کی وجہ سے مرزا غالب کو ادب اردو میں یکتائی و اولیت نصیب ہوئی۔ مرزا غالب نے اردو نثر کو شخصیت سے روشناس کرتے ہوئے اس میں متانت کے ساتھ ساتھ سلاست اور سادگی پیدا کی۔ اردو میں سنجیدہ ظرافت اور طنز کی داغ بیل بھی انہوں نے ڈالی۔ ان کے خط، مکالمے اور جزئیات نگاری کے بارے میں آنے والے ناول نگاروں کے لیے مشعلِ راہ ثابت ہوئے۔ ان کے بعض خطوں پر شخصی مقالات کا دھوکا ہوتا ہے۔ ان میں وہی لچک، وہی گفتگو کا انداز، وہی گھریلو موضوع، اسی طرح کی بے تکلف ساخت، اس کے ساتھ ساتھ ایک خاص نقطۂ نظر، جس کے نیچے کوئی نہ کوئی جذباتی تحریک موجود نظر آتی ہے۔ ان سب خصائص کی بنا پر یہ خطوط شخصی انشائیوں کا رنگ ڈھنگ رکھتے ہیں۔ اس معاملے میں بھی غالب آنے والے مقالہ نگاروں کے پیشرو ثابت ہوئے۔

اس میں بھی کچھ شبہ نہیں کہ غالب اردو کے بہترین جذبات نگار انشا پرداز تھے۔ دورِ حاضر میں مولانا ابوالکلام آزاد کے مکاتیب، جو "غبارِ خاطر" کے نام سے شائع ہوئے ہیں۔ بہت سے خصائص میں

مرزا غالب کے خطوں سے مماثلت رکھتے ہیں مگر ان دونوں بزرگوں کی تربیت ماحول اور مذاق اتنا جدا جدا ہے کہ ہمارے نزدیک ان کا موازنہ درست نہیں کیونکہ غالب غالب ہیں اور ابوالکلام ابوالکلام۔

اس کے علاوہ شوخی و ظرافت کے جو پہلو "خطوط غالب" میں ہیں وہ "مکاتیب ابوالکلام" میں نہیں۔ اسی طرح "مکاتیب ابوالکلام" میں سطح کے نیچے جو گہری مقصدیت موجود ہے۔ وہ "مکاتیب غالب" میں نہیں۔ ہمارے لیے یہ بھی ممکن ہے کہ ہم بعض مماثلتوں کی بنا پر مرزا غالب کو انگریزی کے مشہور ظرافت نگار چارلس لیمب سے مشابہت دیں مگر میں سمجھتا ہوں کہ اصولاً اس قسم کی کوشش مکابرہ[1] ہے کیونکہ ان دونوں انشاپردازوں کے طریقِ فکر و نظر اور تربیت اور ذوق کا اختلاف یقینی ہے۔

بایں ہمہ بلا شائبۂ مبالغہ یہ کہا جا سکتا ہے کہ مرزا غالب (نہ صرف اپنی شاعری کی بنا پر بلکہ اپنی اردو نثر کی وجہ سے بھی) دنیا کے چند بڑے ابطال (نامورانِ ادب) کی صف میں جگہ پانے کے مستحق ہیں۔



---

[1] دو مصنفوں میں سے کسی ایک کو بلا وجہ عظیم تر درجہ دینے کے لیے جو موازنہ کیا جاتا ہے، اس کو اصطلاح میں مکابرہ کہتے ہیں یا ایسے دو اشخاص میں مماثلت پیدا کرنے کی جن میں اصولاً مماثلت ممکن نہ ہو۔

# غالب کا نارسیدہ کلام

## (۱)

غالب کا نارسیدہ کلام، نابالغ کلام، مسترد کلام، منسوخ کلام، ناقص کلام، نظری کلام، اسے جو کچھ بھی کہیئے اس وقت اس سے مراد وہ کلام ہے جسے مولوی فضلِ حق اور میرزا خانی کوتوال دہلی نے غالب کے دیوان سے خارج کر دیا تھا۔ اب سب سے پہلی بحث یہ ہے کہ ان صاحبوں نے یہ ردّ و قبول کس بنا پر کیا۔ یہ انتخاب کہاں تک صحیح ہوا، کس اصول پر ہوا اور اس میں کن ادبی و شعری معیاروں کو مدِّ نظر رکھا گیا۔ ہم تو مولانا محمد حسین آزاد کی سند پر فقط یہ جانتے ہیں کہ "مولوی فضل حق صاحب اور مرزا خان عرف مرزا خانی کوتوال شہر مرزا صاحب کے دوست تھے، ہمیشہ باہم دوستانہ جلسے اور شعر و سخن کے چرچے رہتے تھے، انہوں نے اکثر غزلوں کو سنا اور دیوان کو دیکھا تو مرزا صاحب کو سمجھایا کہ یہ اشعار عام لوگوں کی سمجھ میں نہ آئیں گے۔ مرزا نے کہا کہ اتنا کچھ کہہ چکا اب تدارک کیا ہو سکتا ہے۔ انہوں نے کہا کہ خیر ہوا سو ہوا انتخاب کرو اور مشکل شعر نکال ڈالو، مرزا صاحب نے دیوان حوالے کر دیا دونوں صاحبوں نے دیکھ کر انتخاب کیا۔ وہ یہی دیوان ہے جو کہ آج ہم عینک کی طرح آنکھوں سے لگائے پھرتے ہیں"۔ (آبِ حیات تذکرۂ غالب)

تو قصّہ کل یہ نکلا کہ یہ سب کچھ ایک منطقی اور ایک محتسب (پولیس والے) کا کیا دھرا ہے۔ مرزا کی دوستداری دیکھیئے کہ انہوں نے اپنا خزانہ کن کے حوالے کر دیا۔ یہ نہیں کہ یہ لوگ مرزا کے خیر خواہ نہ تھے۔ مشکل یہ ہے کہ انہوں نے انتخاب کا واحد معیار یہ ٹھہرایا کہ جو شعر مشکل نظر آئے اسے نکال ڈالو تاکہ عام لوگوں کی سمجھ میں آنے والا مرزا کا آسان کلام منتخب ہو جائے مگر کیا کسی کی شاعری کو پرکھنے کے لیے یہ کوئی محفوظ معیار ہے کہ عام لوگوں کی سمجھ میں جو اشعار نہ آئیں انہیں نظری کر دو۔ یہ تو خوبیٔ تقدیر سمجھئے کہ بھوپال میں ایک نسخہ محفوظ رہ گیا جس کی مدد سے ہم پورے غالب سے روشناس ہوئے ورنہ منطقی نے کوتوال صاحب کی مدد سے، اپنی طرف سے تو سب کچھ توڑ ڈالا تھا اور وہی کچھ باقی رکھا جو ان کی سمجھ میں آیا۔ یا اس زمانے کے ذوق کے مطابق سمجھا گیا ۔۔ اور اس زمانے کا ذوق چاہتا کیا تھا؟ یہی کہ شعر کی زبان صاف ہو، محاورہ خوب پیوستہ ہو، محبت کے عام پسند تجربے بیان ہوں، کچھ اخلاقی مضامین ہوں، کچھ تصوف کی چاشنی ہو ۔ زیادہ ہوا تو کہیں کہیں مضامینِ بلند کی آمیزش جن میں بیضۂ فولاد سے بچہ ہما کا پیدا کر کے دکھا دیا جاتا تھا۔ بس چھٹی ہوئی۔ یہی اس زمانے کی عام شاعری تھی اور مشاعروں کے رواج نے اسی کو ٹکسال کا

درجہ دے رکھا تھا۔ اور مولوی فضلِ حق اور کوتوال صاحب زبردستی میرزا غالب کو اس شکنجے میں جکڑنا چاہتے تھے۔ یہ تو غنیمت ہوا کہ انھوں نے صرف مشکل اشعار کو معیارِ حذف بنایا ورنہ اگر وہ مرزا کے باقی کلام کے بھی گہرے تجربات و انکشافات کو عوام کی دسترس سے باہر سمجھ کر نظری کر دیتے تو ہم ان کا کیا بگاڑ لیتے؟ بہرحال یہ واقعہ ہے کہ انہوں نے مرزا کی خلاقی اور ان کے انکشاف و تجربہ پر نظر نہیں رکھی، سہل پر نظر رکھ لی، انتخاب تیار کر دیا۔ اور اس عمل میں وہ غزلیں بھی کاٹ دیں جن میں غالب کی شاعری کی کل خصوصیاتِ فائقہ موجود تھیں، صرف اس جرم میں کہ ان میں مرزا نے۔ پوری مغل تہذیب کی روایتوں کے تتبع میں اور اپنی طبعِ اختراع پسند کے تابع ہو کر پُرشکوہ اسلوب اختیار کیا تھا مگر یہ بحث تھوڑی دیر کے بعد سامنے آ رہی ہے۔ پہلے یہ گفتگو ہے کہ مرزا نے اپنے ان سخن فہم دوستوں کے جبر کے سامنے سرِ تسلیم خم کیوں کر دیا۔

یہ دراصل تشدد کی ایک کہانی ہے۔ زمانے سے بڑھ کر اور کون جابر ہو سکتا ہے؟ زمانے کا ذوق اپنی رسمیں، اپنے فرمان منوا کے چھوڑتا ہے۔ اور یہی سلوک مرزا کے ساتھ ہوا جس نے انھیں "گویم مشکل وگرنہ گویم مشکل" میں ڈال دیا۔ زمانے کے سخنورانِ کامل آسان کہنے کی پے بہ پے فرمائش کر رہے تھے چنانچہ غالب جھکنے پر مجبور ہو گئے۔

نتیجہ یہ نکلا کہ انتخاب کی ضرورت مرزا کے خاص اسلوب کی وجہ سے پیدا ہوئی اور ظاہر ہے کہ ہر اسلوبِ معانی کے ایک خاص رنگ کا حامل ہوتا ہے۔ سو یہ معانی بھی اسلوب کے ساتھ قربان ہو گئے۔ مرزا کا اصل اسلوب، مغل تہذیب کی عطا کی ہوئی روایتوں سے ہم آہنگ اور ان کا نمائندہ تھا۔ یہ روایتیں بیشتر فارسی سے آئی تھیں جن کے نمائندے مرزا کی نظر میں ظہوری، نظیری اور عرفی۔ بعد میں جلال، اسیر اور شوکت بخاری اور ماضیٔ قریب میں مرزا بیدل اور محمد علی حزیں اور اردو میں ناسخ و آتش، خصوصاً ناسخ تھے۔

مرزا ان روایتوں میں پلے تھے اور انہیں کے آدمی تھے چنانچہ پندرہ برس سے پچیس برس تک انہوں نے جو کچھ کہا وہ انہیں روایتوں کا عکس تھا۔ بعد میں ان کے اپنے اقرار کے مطابق "جب تمیز آئی تو اس دیوان کو دور کیا۔ اوراق یک قلم چاک کئے۔ دس پندرہ شعر واسطے نمونے کے دیوانِ حال میں رہنے دیے۔"

("مکاتیب")

بقولِ مرزا جب انہیں پچیس برس کی عمر کے بعد تمیز آئی تو انہوں نے بیدل، اسیر اور شوکت کے مضامین خیالی کو چھوڑ دیا۔ اور اپنے دیوان میں سے بھی انہیں نکالنے پر رضامندی ظاہر کر لی۔ چلئے اچھا ہوا کہ مرزا نے اپنے زمانے کی بات مان لی مگر ستم یہ ہوا کہ انہوں نے ایسے کلام کو بھی حذف کرانا گوارا کر لیا جس میں ان کا پورا مزاج منعکس تھا اور ان کی تہذیبی روح اس میں صاف صاف بول رہی تھی اور اس میں ان کے کلام کے بہترین خصائص متکلم تھے۔

مرزا کا کلام عبارت ہے :- اوّل ان جذباتی تجربوں سے جن میں شدت بھی ہے اور گہرائی بھی۔

دوم اس آگہی[1] سے جس میں وہ حقائقِ زندگی کی نئی تعبیریں پیش کرتے ہیں اور سطح کے نیچے چھپی ہوئی داخلی حقیقتوں کا انکشاف کرتے ہیں۔ سوم اس پُرشکوہ اور پُروقار اسلوب[2] سے جسے وہ شوخیٔ ایجاد سے موسوم

---

[1] غالب کے کلام میں آگہی اور آگاہی کے الفاظ بڑی کثرت سے آتے ہیں۔ آگاہی کی ضد غفلت ہے، یہ لفظ بھی اکثر استعمال ہوا ہے مگر نظری کلام میں آگاہی پر کچھ زیادہ ہی توجہ معلوم ہوتی ہے۔ یہ بیدل کے زیر اثر بھی ہے اور خود اپنا تجربہ بھی۔

آگہی سے مراد وہ انکشاف ہے جو تعبیرِ نو، تصویرِ نو اور تخلیقِ نو کا وسیلہ بنتا ہے۔ یہ آگہی حقائق و تصورات کے نئے رُخ ظاہر کرتی ہے اور مشاہدات و محسوسات کے اندر چھپے ہوئے پہلوؤں یا ان کے نئے رخوں کا پتہ دیتی ہے۔

غالب نے اپنے فارسی کلام میں اس کے لیے دیدہ وری کی اصطلاح استعمال کی ہے۔ (ملاحظہ ہو ڈاکٹر خلیفہ عبدالحکیم: افکارِ غالب)

غالب کی یہ آگہی کچھ تو روایتی ہے جس سے مراد اس حقیقت کا انکشاف ہے کہ ممکن الوجود ایک واہمہ ہے اور اصل حقیقت واجب الوجود ہے۔ کچھ اخلاقی تصورات کی نئی تشکیل اور نیا تجربہ ہے اور کچھ یہ ہے کہ ہر خارج کے اندر ایک باطنی حقیقت ہے جس کا انکشاف عقلی جستجو یا تجربے سے ہو سکتا ہے۔ کچھ یہ ہے کہ فنا زندگی کا اٹل قانون ہے مگر غالب کی آگہی کا اہم انکشاف وہ المیہ شعور ہے جو زندگی کے تضادات کے ذاتی تجربے کے ذریعے پیدا ہوتا ہے۔ یہ المیہ شعور عظیم اور آگاہ دل انسانوں کے لیے ان کے آئیڈیل کے حصول کے سلسلے میں حوصلہ بخش ثابت ہوا کرتا ہے اور یہی جہادِ زندگی بالآخر شکست اور بربادی کے باوجود انسان کے حوصلہ و ہمت کی فتح کا اعلان کرتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ غالب کے کلام میں اس انکشاف کا رُخِ ثبات و استقامت اور عزمِ راسخ کی طرف ہے جو المیہ ہیرو کے بنیادی اوصاف میں سے ہے ٹریجڈی کے معروف ابطال کا خاصہ ہمیشہ یہی رہا ہے۔

[2] غالب کا پُرشکوہ اسلوب چار عناصر سے ترکیب پاتا ہے :۔

اوّل : غرابت۔ اس سے مراد بیان کا وہ رنگ ہے جس میں اشیا کے مابین ایسے روابط پیدا کیے جاتے ہیں جو حقیقی نہ ہوں یا حقیقت سے دُور ہوں۔ ان میں باہم غیر ہونے کی صفت پائی جاتی ہو مگر شاعر اپنے تخیلِ اختراعی کے زور سے ان میں کسی معمولی یا موہوم یا فرضی نسبت یا قُرب یا مماثلت کی بنا پر ربط پیدا کر دے اور پڑھنے والے کو یہ انوکھی ترکیب و تشکیل چونکا دے اور حیرت زدہ کر کے محظوظ کرے یا مرعوب کرے۔ مثلاً ایک مصرع ہے :۔

پر پروازِ زلفِ باز ہے ہدہد کے شانے میں

اس میں باز کے لیے زلف تجویز کر کے اسے پر پرواز بنایا ہے اور پھر اسے ہدہد کے شانے میں لگا دیا ہے۔ سب اتمل بے جوڑ ہے مگر قاری محظوظ ضرور ہوتا ہے اور اس اختراع کی داد دینے پر مجبور ہو جاتا ہے۔ اسی طرح 'گرمیِ نبضِ خار و خسِ آشیاں' اور 'غنچہ ہائے منقار' اور 'بیضۂ فولاد' وغیرہ وغیرہ کی طرح کی غیر حقیقی مگر عجیب و غریب تشکیلات کلامِ غالب میں پائی جاتی تھی۔

دوم : جب اشیا کے روابط اس درجہ بعید الفہم ہوں کہ قاری دماغ پر زور دے کر بھی مطلب تک (باقی اگلے صفحہ پر)

کرتے ہیں۔ کہیں یہ اسلوب پُرشکوہ نہیں تو باوقار ہر حال میں ہے۔ یہ باوقار اسلوب ان کی اہم خصوصیت ہے۔ یہ سہل اور سادہ ہو سکتا ہے مگر عامیانہ نہیں ہو سکتا کیونکہ مرزا رسم و رہ عام کی پیروی سے گریزاں تھے اور عام پیرایے ان کے ذوق کے خلاف تھے۔

حذف شدہ کلام پر نظر ڈالنے سے معلوم ہوتا ہے کہ معدودے چند غزلیات کے سوا جنہیں کوئی چاہے تو مہمل و بے معنی کہہ لے بڑی تعداد میں ایسی غزلیں بھی نظری ہو گئی ہیں جن میں مذکورہ بالا خصائص اسلوب میں سے کوئی نہ کوئی خصوصیت ضرور پائی جاتی ہے۔ ان غزلیات کا مطالعہ کیجیے تو محسوس ہوگا ان میں جذبات کی گہرائی اور شدت بھی ہے، آگہی اور انکشاف بھی ہے اور وہ باقاعدہ اسلوب بھی جو مرزا کے کلام کی دوامی خصوصیت ہے۔ اسے دیکھ کر مفتی انوار الحق (مرتب دیوان حمیدیہ طبع اول) کے اس خیال کی تائید کرنی پڑتی ہے کہ "یہ نظری اشعار بھی اپنا خاص انداز رکھتے ہیں اور ان میں بھی حسن تخیل اور جدتِ مضمون کی بہت سی مثالیں مل سکتی ہیں"۔ (مقدمہ طبع اول نسخہ حمیدیہ) اور بعض اوقات تو یہ دیکھ کر تعجب ہوتا ہے کہ خیر آبادی صاحب اور کوتوال صاحب نے مرزا کی بعض صاف اور سہل غزلیات پر بھی ہاتھ صاف کر دیا ہے حالانکہ یہ عمل ان کے اپنے اصولِ انتخاب کے خلاف تھا۔

غالب کے اس نظری کلام میں حقیقی اوصافِ غالب والے اشعار و غزلیات کی اتنی بڑی تعداد ہے کہ انھیں ملا کر ایک نیا انتخابِ غالب تیار ہو سکتا ہے اور یہ انتخاب وہ ہوگا جس میں مرزا کی شوخیٔ ایجاد اور ان کی آگاہی اور دیدہ وری کو موجودہ دیوان کے مقابلے میں شاید زیادہ ہی نمائندگی ملے گی اور جہاں موجودہ مروجہ دیوان کے آئینے میں ہم مرزا کے سچے جذباتِ محبت اور احساساتِ درد و الم کا عکس نسبتاً سہل زبان میں دیکھتے ہیں وہاں ہمیں اس مجوزہ انتخاب میں بھی اس غالب کا چہرہ نظر آتا ہے جو اگرچہ مشکل پسند تھا مگر حقائق کی تعمیر پر قادر تھا، جو زندگی کے اس رخ کو بھی دیکھ سکتا تھا جسے صرف آگہی ہی آشکار کر سکتی ہے۔ اس غالب کا جو مغل تہذیب کے شکوہ اور ساز و آہنگ اور جلال و جمال پر فریفتہ تھا جس کے چمنِ خیال میں طاؤس و قمری اور طوطی و ہدہد کی چہک، حنا کی مہک، آئینے کی چمک اور شرمے کی پیک سب کچھ موجود ہے، جس کے نگارستان کا ہر آئینہ تمثال دار اور ہر پیکر تصویر آراستہ ہے۔ مروجہ منتخب دیوان صفائی بیان اور سہولتِ فہم اور جذبات کا ترجمان ہے اور نظری کلام حقائق کا صحیفہ اور تہذیب کے جلال و جمال کا آئینہ دار ہے۔ غالب کے مکمل دیوان سے مشکل، مبہم اور پیچیدہ اسلوب والی غزلیات کا حذف تو سمجھ میں آ سکتا ہے (اگرچہ ان کو تلف کر دینے کی کوشش بہر حال محلِ نظر ہے) مگر یہ سمجھ میں نہیں آتا کہ غالب کے ان دوستوں نے ان غزلوں کو کیوں حذف کر دیا جنہیں خاص طور سے مشکل نہیں کہا جا سکتا۔ اور ان کا عام انداز مروجہ دیوان کی غزلیات کے انداز سے کسی طرح مختلف نہیں۔ اس سلسلے میں غزلیات دیکھیے جن کے مطالع کے پہلے مصرعے ذیل میں درج

---

(بقیہ حاشیہ صفحہ گذشتہ) نہیں پہنچ پاتا اور ان روابط کے معنی نہیں سمجھ سکتا تو اس سے بیان میں پیچیدگی پیدا ہوتی ہے۔

سوم: مخصوص تصویر کاری۔ چہارم: پُرشکوہ الفاظ و تراکیب۔

کئے جارہے ہیں[1] :-

| ص[2] | | ص[3] |
|---|---|---|
| ص ۵۵ ـــ | یک گام بےخودی سے لوٹیں بہارِ صحرا | ص ۲۸ |
| ص ۹۶ ـــ | دعویٔ عشقِ بتاں سے بہ گلستاں گل و صبح | ص ۵۰ |
| ص ۱۴۹ ـــ | جوں مردمکِ چشم سے ہوں جمع نگاہیں | ص ۸۸ |
| | (مروجہ نسخوں میں صرف مطلع ہے باقی اشعار نہیں) | |
| ص ۱۷۲ ـــ | خلق ہے صفحۂ عبرت سے سبق ناخواندہ | ص ۱۱۴ |
| ص ۱۷۳ ـــ | بسکہ ہے پیتے ہیں اسبابِ فنا پوشیدہ | ص ۱۱۴ |
| ص ۱۷۵ ـــ | شکوہ و شکر کو ثمر بیم و امید کا سمجھ | ص ۱۱۵ |
| ص ۱۷۷ ـــ | کلفت ربطِ این و آں غفلت مدعا سمجھ | ص ۱۱۵ |
| ص ۱۹۸ ـــ | گر یاس سر نہ کھینچے تنگی عجب فضا ہے | ص ۱۵۱ |
| ص ۲۴۲ ـــ | فرصت آئینۂ صد رنگ خود آرائی ہے | ص ۱۶۰ |
| ص ۲۴۵ ـــ | تا چند نازِ مسجد و بت خانہ کھینچئے | ص ۱۶۱ |
| ص ۲۴۶ ـــ | دامانِ دل بہ وہم تماشا نہ کھینچئے | ص ۱۶۱ |
| ص ۲۶۰ ـــ | خوابِ غفلت بہ کمیں گاہِ نظر پنہاں ہے | ص ۱۶۴ |

اس قسم کی غزلیات میں غالب کے بہترین اشعار موجود ہیں بلکہ ان کے علاوہ ان غزلوں میں بھی عمدہ اشعار پائے جاتے ہیں جنھیں واقعی مشکل اور پیچیدہ کہا جا سکتا ہے۔ ایسے اشعار کی ایک سرسری فہرست نذرِ قارئین و ناظرین ہے :-

| ص[3] | | | ص[4] |
|---|---|---|---|
| ص۳۲ | ہے کہاں تمنا کا دوسرا قدم یا رب | ہم نے دشتِ امکاں کو ایک نقشِ پا پایا | ۴ |
| ص۳۳ | ساغرِ جلوۂ سرشار ہے ہر ذرۂ خاک | شوقِ دیدار بلا آئینہ ساماں نکلا | ۵ |
| ص۳۳ | شورِ رسوائیٔ دل دیکھ کہ یک نالۂ شوق | لاکھ پردے میں چھپا پھر وہی عریاں نکلا | ۵ |
| ص۳۹ | اسد کو بت پرستی سے غرض درد آشنائی ہے | نہاں ہیں نالۂ ناقوس میں در پردہ یا رب ہا | ۲۵ |
| ص۴۰ | وسعتِ رحمتِ حق دیکھ کہ بخشا جاوے | مجھ سا کافر کہ جو ممنونِ معاصی نہ ہوا | ۶ |
| ص۴۱ | ضبطِ گریہ گہرِ آبلہ لایا آخر | پائے صد موج بہ طوفاں کدۂ دل باندھا | ۶ |
| ص۴۲ | دیدہ تا دل ہے یک آئینہ چراغاں کس نے | خلوتِ ناز بہ پیرایۂ محفل باندھا | ۶ |
| ص۴۲ | ناامیدی نے بہ تقریبِ مضامینِ خمار | کوچۂ موج کو خمیازۂ ساحل باندھا | ۷ |

---

[1] و [2] یہ صفحات نسخۂ حمیدیہ مرتبہ حمید احمد خاں کے ہیں۔

[3] و [4] یہ صفحات نسخۂ حمیدیہ، مشمولہ کلیاتِ غالب (اردو) مطبوعہ مکتبۂ کارواں کے ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ص۴۳ | ناتوانی ہے تماشائیِ عمرِ رفتہ | رنگ نے آئینہ آنکھوں کے مقابل باندھا | ۷ |
| ص۴۹ حاشیہ | شوق سامانِ فضولی ہے وگرنہ غالب | ہم میں سرمایۂ ایجادِ تمنا کب تھا | ۲۷ |
| ص۵۵ | وحشت اگر رسا ہے بے حاصلی ادا ہے | پیمانہ ہوا ہے مشتِ غبارِ صحرا | ۲۸ |
| | اے آبلہ کرم کر، یاں رنجہ اک قدم کر | اے نورِ چشمِ وحشت اے یادگارِ صحرا | ۲۸ |
| | ہر ذرّہ یک دلِ پاک آئینہ خانۂ خاک | تمثالِ شوقِ بے باک، صد جادہ چارۂ صحرا | ۲۸ |
| ص۵۶ | مُہر بجائے نامہ لگائی بر لبِ پیکِ نامہ رساں | قاتلِ تمکیں سنج نے یوں خاموشی کا پیغام کیا | ۲۹ |
| ص۶۲ | اے خوشا ذوقِ تماشائے شہادت کہ اسد | بے تکلف بہ سجودِ خمِ شمشیر آیا | ۳۰ |
| ص۶۳ | اے وائے غفلتِ نگہِ شوق ورنہ یاں | ہر پارہ سنگ، لختِ دلِ کوہِ طور تھا | ۱۴ |
| ص۹۶ | خمارِ منّتِ ساقی اگر یہی ہے اسد | دلِ گداختہ کے میکدے میں ساغر کھینچ | ۴۹ |
| ص۱۱۶ | گُل کھلے غنچے چٹکنے لگے اور صبح ہوئی | سر خوشِ خواب ہے وہ نرگسِ مخمور ہنوز | ۴۴ |
| ص۱۴۶ | فریاد اسد غفلتِ رسوائیِ دل سے | کس پردے میں فریاد کی آہنگ نکالوں | ۸۹ |
| ص۱۴۷ | نے کوچۂ رسوائی و زنجیرِ پریشاں | اے نالہ میں کس پردے میں آہنگ نکالوں | ۸۹ |
| ص۱۴۸ | میں چشمِ واکشادہ و گلشن نظر فریب | لیکن عبث کہ شبنمِ خورشید دیدہ ہوں | ۹۰ |
| | پیدا نہیں ہے اصلِ تگ و تازِ جستجو | مانندِ موجِ آب زبانِ بریدہ ہوں | ۹۱ |
| ص۱۴۹ (حاشیہ) | ہوں گرمیِ نشاطِ تصوّر سے نغمہ سنج | میں عندلیبِ گلشنِ ناآفریدہ ہوں | ۹۰ |
| ص۱۵۰ | دیر و حرم آئینۂ تکرارِ تمنا | واماندگیِ شوق تراشے ہے پناہیں | ۸۸ |
| ص۱۵۲ | گل غنچگی میں غرقۂ دریائے رنگ ہے | اے آگہی فریبِ تماشا کہاں نہیں | ۸۴ |
| ص۱۶۶ | تمثالِ نازِ جلوۂ نیرنگِ اعتبار | ہستی عدم ہے آئینہ گر روبرو نہ ہو | ۱۰۵ |
| ص۱۷۰ | ہر ذرّہ خاکِ عرضِ تمنائے رفتگاں | آئینہ ہا شکستہ و تمثال ہا گرد | ۱۰۷ |
| ص۱۷۱ | کوئی آگاہ نہیں باطنِ ہم دیگر سے | ہے ہر اک فرد جہاں میں ورقِ ناخواندہ | ۱۱۴ |
| ص۱۷۳ | واسطے فکرِ مضامینِ متیں کے غالب | چاہیے خاطرِ جمع و دلِ آرامیدہ | ۱۱۴ |
| ص۱۷۴ | کہتا تھا کل وہ نامہ رساں سے بسوزِ دل | دردِ جدائیِ اسد اللہ خاں نہ پوچھ | ۱۱۳ |
| ص۱۷۵ | شکوہ و شکر کو ثمر، بیم و امید کا سمجھ | خانۂ آگہی خراب، دل نہ سمجھ بلا سمجھ | ۱۱۵ |
| | وحشتِ دردِ بیکسی بے اثر اس قدر نہیں | رشتۂ عمرِ خضر کو نالۂ نارسا سمجھ | ۱۱۵ |
| | گاہ بہ خُلد امیدوار، گہ بہ جحیم بیمناک | گرچہ خدا کی یاد ہے کلفتِ ماسوا سمجھ | ۱۱۵ |
| | اے بہ سرابِ حسنِ خلق تشنۂ سعیِ امتحاں | شوق کو منفعل نہ کر، ناز کو التجا سمجھ | ۱۱۵ |
| | شوخیِ حسن و عشق ہے آئینہ دارِ ہم دگر | خار کو بے نیام جان، ہم کو برہنہ پا سمجھ | ۱۱۵ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ص۱۸۹ | ہستی فریب نامۂ موجِ سراب ہے | یک عمر نازِ شوخیِ عنواں اُٹھائیے | ۱۱۶ |
| ص۱۹۱ | رشک ہے آسائشِ اربابِ غفلت پر اسدؔ | پیچ و تابِ دل نصیبِ خاطرِ آگاہ ہے | ۱۴۹ |
| ص۱۹۳ | بے چشمِ دل نہ کر ہوسِ سیرِ لالہ زار | یعنی یہ ہر ورق ورقِ انتخاب ہے | ۱۲۲ |
| ص۱۹۶ | موئے دماغِ وحشت، سرِ رشتۂ فنا ہے | شیرازۂ دو عالم یک آہِ نارسا ہے | ۱۵۰ |
| ص۱۹۸ | گر یاس سر نہ کھینچے تنگی عجب فضا ہے | وسعت گہِ تمنا یک بام و صد ہوا ہے | ۱۵۱ |
| ص۱۹۹ | اے غنچۂ تمنا یعنی کفِ نگاریں | دل دے تو ہم بتا دیں مٹھی میں تیری کیا ہے | ۱۵۱ |
| ص۲۰۳ | فکرِ سخن بہانۂ پردازِ خامشی | دودِ چراغِ سرمۂ آواز ہے مجھے | ۱۵۳ |
| ص۲۰۸ | اسد وارستگاں باوصفِ ساماں بے تعلق ہیں | صنوبر گلستاں میں باد لِ آزادہ آتا ہے | ۱۵۴ |
| ص۲۲۷ | اسد جمعیتِ دل در کنارِ بے خودی خوشتر | دو عالم آگہی سامانِ یک خوابِ پریشاں ہے | ۱۳۱ |
| ص۲۳۱ | بہ رہنِ ضبط ہے آئینہ بندیِ گوہر | وگرنہ بحر میں ہر قطرہ چشمِ پُرنم ہے | ۱۵۸ |
| | اسد یہ ناز کی طبعِ آرزو انصاف | کہ ایک وہمِ ضعیف و غمِ دو عالم ہے | ۱۵۸ |
| ص۲۵۲ | پرِ طاؤس تماشا نظر آیا ہے مجھے | ایک دل تھا کہ بصد چشم دکھایا ہے مجھے | ۱۶۳ |
| ص۲۶۵ | کاشانۂ ہستی کہ بر انداختنی ہے | یاں سوختنی چارہ گرِ ساختنی ہے | ۱۶۶ |

کلامِ غالبؔ کے مروجہ انتخاب کے بارے میں سطورِ بالا میں جو کچھ کہا گیا ہے اس کے باوجود یہ واضح ہے کہ اس انتخاب کو غالب کی رضامندی حاصل ہوئی۔ پھر شواہد سے یہ پتہ بھی چلتا ہے کہ نسخۂ حمیدیہ بھوپال پر غالب کی اپنی تصحیحات اور کچھ اضافے بھی ہیں۔ غالب کی رضامندی کی بحث الگ ہے غالب کی اپنی تصحیحات پر پہلے غور کر لیجئے۔

اس خاص دائرے میں جب قطع و برید کی چھان بین کی گئی تو محسوس ہوا کہ غالب یہاں بھی غالب نکلے یعنی انہوں نے اپنے دو ہمدرد دوستوں کے مقابلے میں بہتر اور شستہ تر ذوقِ انتخاب و ترمیم کا ذوق دیا اور اس میں کچھ شبہ نہیں کہ غالب نے ان میں جو جزوی تبدیلیاں کی ہیں اُن سے شعر کا رُتبہ بلند تر ہو گیا ہے۔

اس انتخاب میں غالب کا اپنا جو حصہ ہے اس میں حذف اور قطع و برید کے کچھ واضح معیار نظر آتے ہیں، اور وہ غالب کے مزاج اور تصورِ شعری کے عین مطابق ہیں۔ شعر کے مشکل اور پیچیدہ ہونے کی جہت (جو غالب کے دو دوستوں کے مدِ نظر ہے اور بڑی حد تک بحث طلب ہے) بہرحال ان دو دوستوں کے نزدیک ایک وجۂ حذف ہے مگر جہاں تک غور ہو سکا غالب کا اپنا معیار محض اشکال یا اغلاق و پیچیدگی نہیں بلکہ یہ ہے کہ صرف وہ مشکل اشعار حذف کر دیئے جائیں جن میں معنی کی سطح آگہی تک نہیں پہنچتی۔ اسلوب کا شکوہ اور اختراع کی نقش گری بھی غالب کی نظر میں بہرحال پسندیدہ عمل ہے مگر اس اختراع اور شکوہ کے ساتھ ساتھ یہ بھی انہیں ملحوظ ہے کہ شعر میں آگاہی کا کوئی پہلو ضرور موجود ہو۔ یہ تسلیم کرنا پڑے گا کہ غالب نے اشعار میں

جزوی ترمیم کرتے وقت لفظوں کے معنوی اثرات کا بھی لحاظ رکھا ہے اور یہ بھی ان کے مدّنظر ہے کہ اسلوب کا شکوہ خواہ مخواہ مُخلِ فہم نہ ہو۔

اس میں کچھ کلام نہیں کہ غالب نے جو جزوی تبدیلیاں کی ہیں ان سے اشعار کے چہرے زیادہ روشن ہوگئے ہیں ۔ یہ تبدیلیاں قلمی نسخہ حمیدیہ بھوپال کے حاشیے پر موجود ہیں اور اب ان نسخوں میں آگئی ہیں جو طبع ہو چکے ہیں۔

مثال کے طور پر صرف دو اشعار کے سلسلے میں اصل و ترمیم کا تقابل یہاں پیشِ خدمت ہے۔

| حمیدیہ میں ہے | منتخب میں ہے |
| --- | --- |
| ۱- اب میں ہوں اور خونِ دو عالم معاملہ | اب میں ہوں اور ماتمِ یک شہر آرزو |
| توڑا جو تو نے آئینہ تمثال دار تھا | توڑا جو تو نے آئینہ تمثال دار تھا |

ظاہر ہے کہ ترمیم شدہ صورت نے شعر کی معنویت میں بے حد اضافہ کر دیا ہے

| حمیدیہ | منتخب |
| --- | --- |
| ۲- بے خونِ دل ہے چشم جنوں میں نگہ غبار | بے خونِ دل ہے چشم میں موجِ نگہ غبار |
| یہ میکدہ خراب ہے مے کے سُراغ کا | یہ مے کدہ ---------------- |

ہم نے نیر آبادی صاحب اور کوتوال صاحب کے معیارِ انتخاب پر اعتراض کرتے ہوئے جو کچھ کہا ہے اس کے باوجود مشکل اشعار کے حذف کے وقت ان کے مدّنظر تین چار باتیں ضرور تھیں ، مثلاً شعر کا مہمل یا مبہم ہونا یا شعر کی زبان کا معمولی اور پیرایۂ بیاں کا عامیانہ ہونا یا شعر کا مکمل یا بڑی حد تک فارسی زدہ ہونا یا شعر میں سوقیت کا کوئی پہلو موجود ہونا۔ اگر یہ حضرات صرف ایسے اشعار کو حذف کرتے تو ہمیں اعتراض نہ ہوتا مگر انہوں نے کچھ زیادہ ہی کر دیا۔

ہم ذیل میں چند اشعار ایسے لکھتے ہیں جن کو انتخاب کے وقت حذف کر دینے پر کوئی اعتراض نہیں ہو سکتا۔ ان کا تجزیہ کیجئے تو مندرجہ بالا نتائج کی خود بخود تائید ہو جائے گی۔ پہلی قسم ان اشعار کی ہے جن میں غالب کا اختراعی رنگ یا ذوقِ شوخیٔ ایجاد تو ہے مگر اغلاق و پیچیدگی کے علاوہ یہ بھی ہے کہ بعد کشش ان کے معانی کی گرہیں کھل بھی جائیں تو کوئی خاص بات نہیں نکلتی۔ ان میں کوئی انکشاف کوئی جذبہ نہیں۔ سیدھی سی عام بات ہے جسے پیچیدہ اور بعید الفہم استعاروں کے اندر لپیٹ کر پیش کر دیا گیا ہے۔ مثلاً یہ شعر ہے ؎

خط نوخیز نیلِ چشم زخمِ صافیٔ عارض
لیا آئینے نے حرزِ پَرِ طوطی بچنگ آخر

اقبالِ کلفتِ دلِ بے مدعا رسا
اختر کو داغِ سایۂ بالِ ہما کہوں

وہ رازِ نالہ ہوں کہ بشرحِ نگاہِ عجز
افشاں غبارِ سرمہ سے فردِ صدا کہوں

بعض اشعار اس لئے حذف ہوئے ہوں گے کہ ان کی زبان معمولی اور پیرایۂ بیاں عام ہے مثلاً ؎

دہلی کے رہنے والو اسدؔ کو ستاؤ مت　　　بیچارہ چند روز کا یاں میہمان ہے

یہ شعر میر تقی میرؔ کے دیوان میں ہوتا تو اچھا لگتا مگر غالبؔ کے کلام میں بے آہنگ ہے یا مثلاً یہ مصرع:

خوں جگر میں ایک ہی غوطہ دیا مجھے

'ایک ہی غوطہ دیا مجھے'..... یہ پیرایہ معمولی اور زبان عام ہے۔

بسکہ زیرِ خاکِ با آبِ طراوت راہ ہے　　　ریشے سے ہر تخم کا دلو اندرونِ چاہ ہے

'ہر تخم کا دلو'..... بے مزہ اضافت ہے۔

شیخ جی کعبے کا جانا معلوم　　　آپ مسجد میں گدھا باندھتے ہیں

اس میں لکھنؤ اور دہلی کے بعض شعرا کی پست مذاقی جھلک رہی ہے۔

حذف کی یہ وجہ بھی قبول کی جا سکتی ہے کہ بعض اشعار کی زبان بے حد فارسی زدہ ہے۔ واقعہ یہ ہے کہ غالبؔ کے زمانے تک اُردو نے اپنا مخصوص محاورہ پیدا کر لیا تھا۔ اسی میں فارسی کے الفاظ اور خوش آہنگ ترکیبیں تو جذب کر لی گئی تھیں مگر فارسی سے مغلوب پیرایۂ زبان و بیان پسندیدہ نہ سمجھا جاتا تھا مگر غالبؔ فارسی رنگ کو (خصوصاً ابتدائی زمانے میں) ترک نہ کر سکے تھے۔ چنانچہ حذف شدہ غزلوں کے ایک خاص حصے میں یہ رنگ ناگوار حد تک موجود ہے جس کے خلاف معاصرین برابر احتجاج کرتے رہے نتیجہ یہ کہ غالبؔ کو اردو کے خاص محاورے کے سامنے جھکنا پڑا اور فارسی زدہ اشعار کا حذف یا ان کی قطع و برید ناگزیر ہو گئی۔ اب چند اشعار دیکھیے جنہیں اُردو کا شعر کہنا تکلف ہی ہوگا۔ یہ تقریباً فارسی اشعار ہیں:

پہن گشتن ہائے دل بزمِ نشاطِ گردباد　　　لذتِ عرضِ کشادِ عقدۂ مشکل نہ پوچھ
ہر ذرہ خاکِ عرضِ تمنائے رفتگاں　　　آئینہ ہا شکستہ و تمثال ہا گرد
اے جادہ بہ سررشتۂ یک ریشہ دویدن　　　شیرازۂ صد آبلہ چوں سبحہ بہم باندھ
ہے دستِ رد، بسیرِ جہان، بستنِ نظر　　　پائے ہوس بہ دامنِ مژگاں کشیدہ ہوں
میں ہمہ حیرت، جنوں بیتاب دورانِ خمار　　　مردمِ چشمِ تماشا نقطۂ پرکارِ باغ
بنیش بسعیٔ ضبطِ جنوں، نوبہار تر　　　دل در گدازِ نالہ بہ کار آبیار تر
از آنجا کہ حسرت کشِ یار ہیں ہم　　　رقیبِ تمنائے دیدار ہیں ہم

('از آنجا کہ' بالکل فارسی اندازِ بیان ہے)

اسی طرح جب اُردو عبارت میں پیچیدہ فارسی ترکیب بٹھانے کی کوشش کی گئی ہے تو شعر کی زمین اکثر ناہموار ہو گئی ہے۔ اسی طرح یہ بھی دیکھیے کہ قطع و برید کے اس ہمہ گیر عمل میں بعض ایسے اشعار بھی حذف ہو گئے ہیں جن میں رنگِ میر بحسن و خوبی موجود ہے مگر ان میں طرزِ غالبؔ مرغوب شکوہ و وقار اور نمک موجود نہیں۔ مثلاً یہ شعر (جو حذف ہو گیا ہے) میرؔ کے انداز میں ہے ؎

گُل کھلے غنچے چٹکنے لگے اور صبح ہوئی　　　سرخوشِ خواب ہے وہ نرگسِ مخمور ہنوز

اب تک ہم نے جو نتیجے نکالے ہیں وہ کم و بیش یہ ہیں :-

۱ - کلامِ غالب کا جو انتخاب غالب کے دو دوستوں نے کیا ہے اس میں کوئی واضح معیار بجز اس کے نہیں کہ انہوں نے مشکل اشعار کو حذف کرنے کی کوشش کی ہے اور اس عمل میں انہوں نے ایسے اشعار اور غزلیات بھی حذف کر دی ہیں جنھیں غالب کے بہترین کلام میں جگہ مل سکتی ہے تاہم نہایت مشکل اور بغایت پیچیدہ اور مبہم اشعار کا حذف مقصدِ انتخاب کے عین مطابق ہوا ہے -

۲ - غالب نے خود جو جزوی تبدیلیاں کی ہیں ان کے برمحل ہونے میں کوئی شبہ نہیں۔

۳ - حذف شدہ حصے میں سے عمدہ اشعار کا ایک اور انتخاب تیار کیا جا سکتا ہے - ان مباحث کے بعد ہمارے سامنے صرف ایک مسئلہ ہے جس کی بحث معاملۂ انتخاب کی اصل حقیقت کے سمجھنے میں معاون ثابت ہوگی۔ اہم سوال یہ ہے کہ غالب کے دوستوں کے دل میں مشکل اشعار یا "شوخیٔ ایجاد" والے اشعار و غزلیات کے خلاف اتنا تعصب کیوں تھا؟ ایک اہم سوال یہ بھی ہے کہ شوخیٔ ایجاد واقعی کوئی بُری چیز ہے کہ اس سے نجات ضروری سمجھی گئی اور آخر میں یہ سوال ہے کہ غالب جیسے فن شناس کو اپنے اشعار کی یہ "شاخ تراشی" گوارا کیوں ہو گئی -

ظاہر ہے کہ مولوی فضل حق اور مرزا خانی نے جو کچھ کیا ہوگا مرزا غالب کے بھلے کے لیے کیا ہوگا ظاہر ہے کہ انہوں نے غالب کو معاصرین کے طعنوں سے بچانے کے لیے یہ سب کچھ کیا - غالب کے معاصرین جس ڈھنگ کی شاعری کر رہے تھے اس کے دو بڑے نمونے ناسخ اور ذوق ہو سکتے ہیں مگر ناسخ کی مضمون آفرینی بدنام ہو چکی تھی اور زمانہ ذوق کی صفائی بیان پر فریفتہ تھا چنانچہ محمد حسین آزاد ذوق کے بارے میں لکھتے ہیں :-

" ان کے مضمون کی باریکی کو ان کے الفاظ کی لطافت جلوہ دیتی ہے - انھیں اس بات کا کمال تھا کہ باریک سے باریک مطلب اور پیچ در پیچ پیچیدہ مضمون کو اس صفائی سے ادا کر جاتے تھے گویا ایک شربت کا گھونٹ تھا کہ کانوں کے رستے سے پلا دیا - اسی واسطے ہر ایک شخص کی سمجھ میں آتا ہے اور دل پر اثر کرتا ہے "-

ذوق کے بارے میں یہ جو آخری بات آزاد نے لکھی ہے بس یہی اس زمانے کا وہ معیار تھا جس پر اس دور کی مشاعرے والی سوسائٹی جان دیتی تھی ـــــ مشاعرے کا مذاق یہی تھا کہ شعر وہی اچھا ہے جو ہر شخص کی سمجھ میں آ جائے اور دل پر اثر کرے ـــــ اسی سے غالب کے متعلق وہ پھبتی پیدا ہوئی کہ ان کا لکھا وہ خود سمجھیں یا خدا سمجھے حقیقت یہ ہے کہ اردو کی شعری زبان کے بارے میں یہ رویہ کوئی ایک دن کی بات نہ تھی - یہ نزاع میر و میرزا کے زمانے سے چلی آتی تھی اور جوں جوں اردو شاعری نے ترقی کی یہ معیار قائم ہوتا گیا کہ عبارت میں فارسی اتنی ہی ہو جتنی اردو میں جذب ہو کر بیان کا قدرتی حصہ بن جائے - اور اردو کے مزاج کے لیے ناگوار نہ ہو۔

ناسخ جن کے اپنے کلام میں مضامینِ نازک کے سلسلے میں فارسی کی آمیزش بعض اوقات ناگوار صورت

اختیار کر جاتی ہے ان اصول وقواعدِ زبانِ شعر کے بانی تھے جن سے بیان کے نئے ضابطے تیار ہوئے۔ اس ضابطہ بندی نے آگے چل کر زبانِ شعری کے بارے میں سخت تعصب پیدا کیا اور غزل کے لیے روزمرہ کی صفائی کو ایک عقیدے کا درجہ دے دیا۔ غالب کے معاصرین روزمرہ کے بارے میں بڑے متعصب تھے اور یہی زمانے کا مذاقِ عام تھا جس کے سامنے غالب کو زیادہ تر اپنے محبوں اور دوستوں کے اصرار کی وجہ سے جھکنا پڑا۔

زمانے کے جبر کی بات الگ ہے مگر غالب کا وہ رنگ بھی جو بیدل، شوکت اور اسیر کی پیروی میں تھا اور جسے وہ خود "شوخیِ ایجاد" کہہ رہے ہیں سرسری ٹھکرا دینے کے قابل نہیں کیونکہ یہ بھی ایک طرز ہے جس پر بعض طبائع اندرونی جوشِ طبیعت اور اندرونی ذوقِ ندرت مجبور ہوتی ہیں۔ اور پھر یہ رنگ مسلمانوں کے اکثر ادبوں میں ایک تسلیم شدہ طرزِ اظہار ہے اور مغلوں کی تہذیب کے رنگ جمال وجلال کا آئینہ دار ہے۔

معاصرین کو غالب کے خلاف شکایت یہ تھی کہ وہ آسان اشعار نہیں لکھتے مگر غالب کے لیے یہ "گویم مشکل وگرنہ گویم مشکل" کا معاملہ تھا۔ غالب طبعاً زندگی کے "غیر معمولی" رخوں کے مداح اور ترجمان تھے۔ ان کی طبیعت دشوار پسندی خارا شگافی اور سنگلاخ جوئی سے مانوس تھی۔ عام، پامال، پیش پا افتادہ زبان اور حقائق دونوں سے نفور تھے... وہ عظمتوں اور جلالتوں کے طلبگار رہتے تھے۔ طبیعت کے بے پایاں جوش وقوت کے زیرِ اثر بیان کی مروجہ شکلوں اور صورتوں سے غیر مطمئن ہو کر انہوں نے نیا اسلوب تخلیق کیا۔ ان کا یہ اسلوب شاہانہ جلال رکھتا تھا۔ جس میں جمال کی تابانی نمودار تھی۔

مغلوں کے زمانے کی اصل روح (کشور کشائی، خارا شگافی اور عقدہ کشائی) اس اسلوب میں منعکس ہوئی اور جلال وجمال کے وہ انداز جو کچھ ابوالفضل کی نثر میں اور کچھ ظہوری کی شاعری میں ہیں مرزا کے کلام میں جمع ہو گئے۔ غالب کا ذہن ان صفاتِ جلال وکمال سے مانوس تھا۔ ان صفات کی جھلک انہیں جہاں بھی نظر آئی انہوں نے اس کی تحسین کی۔ بیدل اور ناسخ میں بھی انہیں یہی کچھ نظر آیا تھا۔ اسی لیے ان کا دم بھرتے رہے۔ بیدل سے ان کی دلچسپی کا مزید باعث ان کا ذوقِ آگہی بھی تھا۔ ظہوری سے ان کی دلچسپی اس کے تجمل، لہجے کی توانائی اور بیان کی قوت کی وجہ سے تھی۔

لیکن غالب کا زمانہ محض صفائیِ بیاں پر مرتا تھا وہ غالب کی عظمت کو سمجھ نہیں سکا۔ اس کی وجہ سے آپ کو ایک کشمکش کا سامنا کرنا پڑا اور یہ کشمکش تھی ان کے اصلی رنگِ طبیعت اور ذوقِ عصر کے درمیان یہ کشمکش تھی فن کے دو تصورات کے درمیان — ایک طرف یہ تصور تھا کہ فن عمارت وعبارت کے شکوہ کا نام ہے۔ دوسری طرف یہ تصور تھا کہ فن سادہ اور سہل طرزِ اظہار سے عبارت ہے۔

غالب کو اس کشمکش سے ان کے دوستوں نے نکالا مگر کیا نکالا؟ جو کلام حذف ہو گیا اس میں حقیقی غالب کے کئی تمثال (مہمل اشعار کے بہانے سے) بلا وجہ ٹوٹ گئے بلکہ حقیقی غالب کی وہ دنیائے رنگ وآہنگ، وہ مجلسِ فکر ونظر اور وہ محفلِ حسن وجمال بھی خارج ہو گئی جس میں غالب نے اپنے طاؤس اور اپنے ہُدہُد وقمری

اور اپنے ہمہ وصفا سمیت ایک کائنات بسا رکھی تھی۔ یہ کائنات بھی اتنی بُری تو نہ تھی کہ اسے یوں برباد کر دیا جاتا اور سب سے بڑی بات یہ ہے کہ خیالی ایجاد و اختراع کوئی ایسا گناہ بھی تو نہیں جس کے لیے ضرور کوئی تعزیر نافذ ہو۔ نہ شکوہ پسندی کوئی گناہ ہے جس کی کسی کو ضرور سزا دی جائے۔ یہ تو مسلمانوں کی ایک تہذیبی خصوصیت ہے جو ان کی زندگی کا لازمی حصہ رہی ہے۔ اگر تکلف و تجمل اور ندرت و غرابت سے شغف پر کسی کو اعتراض ہے تو سنجر اور طغرل کے شکوہ پر بھی اعتراض ہونا چاہیئے۔ بابر اور اکبر کی شوکت پر بھی انگلی رکھنی چاہیئے۔ جدید دور کا نقاد اس رمز کو نہیں سمجھ سکا کہ ہماری تہذیب سلاطین و خواقین کی تہذیب تھی جہاں طبل و علم کی فرمانی تھی، جہاں برگستواں اور خود و مغفر سے زندگی کی رونق تھی۔ جدید زمانہ اس عظمت کو نہ سمجھتے ہوئے ہمیں عامیت اور معمولیت کی طرف لانا چاہتا ہے۔ نیا زمانہ آنا چاہتا ہے تو آئے مگر اپنی گزشتہ تہذیب کے ساتھ استہزا نہ کرے۔ اور جب بھی کسی نے ادب و فن کی وساطت سے مسلمانوں کو ان کی حقیقی تہذیب سے جدا کرنا چاہا ہے اس بداندیش نے ہمیشہ شوکت و شکوہ سے ہٹا کر عامیت اور معمولیت کی دعوت دی ہے اور جب بھی ہم میں سے کسی نے ہمیں جلالِ گم گشتہ کی بازیابی پر اُبھارا ہے اس نے ہم سے ابوالکلام، اقبال اور ظفر علی خان کے اسلوب میں بات کی ہے اور اگر غور کیا جائے تو اپنے زمانے میں غالب کا دشوار اسلوب بھی پستی اور انحطاط اور ابتذال کے خلاف ایک اعلانِ احتجاج ہی تھا جسے اس زمانے کے زوال پسند اور زوال آمادہ ادیب سمجھ نہیں سکے۔

ماحصل یہ ہے کہ غالب کے مروجہ آسان منتخب دیوان کی کوئی جتنی بھی تحسین کرتا ہے کرے مگر ان کے نظری کلام کو محض اس وجہ سے کہ زمانے کی سہل پسندی نے اسے حذف کرا دیا کم رتبہ کلام نہیں کہا جا سکتا بلکہ ایک لحاظ سے حقیقی اور مکمل غالب کے نقش اس میں بھی اتنے ہی موجود ہیں جتنے منتخب کلام میں سامنے آتے ہیں۔ شاید کچھ زیادہ حسین، کچھ زیادہ مؤثر نقوش! کیونکہ غالب جو کچھ بھی ہوں، شوخیٔ ایجاد اور مضامینِ متین کے شکوہ سے انہیں محروم کر دینا جانِ غالب پر زیادتی سے کم نہیں۔ اور مذکورہ انتخاب کی وجہ سے یہ ان کیا تھا ہوا۔

یہاں تک لکھا جا چکا تھا کہ ایک وضاحت کی ضرورت محسوس ہوئی۔ موجودہ مضمون سے یہ غلط فہمی ہو سکتی ہے کہ فضلِ حق خیرآبادی اور میرزا خانی کوتوال کا عملِ حذف سراسر بے جواز تھا۔ اگلے مضمون میں اس مسئلے پر قدرے تفصیل کے ساتھ روشنی ڈالی گئی ہے اور بتایا گیا ہے کہ خیرآبادی صاحب اور کوتوال صاحب نے جن اشعار کو کاٹ ڈالا ہے ان کا بڑا حصہ واقعی قابلِ حذف تھا۔ دونوں مضمون چونکہ ایک نوعیت کے ہیں اس لیے بالکل قدرتی امر ہے کہ کہیں کہیں تکرار کی صورت پیدا ہو گئی ہو۔ اور شاید کسی کسی جگہ تضاد بھی رونما ہو گیا ہو لیکن امید ہے کہ نتائج کے معاملے میں کوئی تضاد نہ ہوگا۔

○

# غالب کا نارسیدہ کلام

## (۲)

## مسئلے کا ایک اور پہلو

غالب کے نارسیدہ کلام (یا منسوخ کلام) کے بارے میں سابقہ مضمون میں جو کچھ لکھا گیا ہے اس سے یہ غلط فہمی ہو سکتی ہے کہ خیرآبادی صاحب اور میرزا خانی کوتوال (اور شاید خود مرزا غالب) نے جو کلام حذف کیا اس میں کوئی اصول کار فرما نہ تھا اور اگر تھا بھی تو فقط اتنا ہی کہ مشکل اور دقیق اشعار قطع کر دیئے جائیں اور صاف و سہل رکھ لیے جائیں۔ بس یہی کچھ۔

یہ تو درست ہے کہ دقیق اشعار کا حذف بطورِ خاص مدِ نظر رہا مگر غائر مطالعہ یہ کہتا ہے کہ صرف دقت کو قطع کی بنیاد نہیں بنایا گیا بلکہ کچھ اور وجوہ بھی تھیں جو وجہ حذف ہوئیں۔ اگرچہ اہم وجہ یہی تھی کہ جو اشعار براہِ راست قاری تک نہیں پہنچتے اور اتنے دقیق ہیں کہ مہمل بن جاتے ہیں انہیں نکال دیا جائے۔

سابقہ مضمون میں یہ شکایت کی جا چکی ہے کہ قطع و برید کے اس عمل میں بعض نہایت پہلودار اشعار بھی حذف ہو گئے لیکن اصولِ حذف کے قائم ہو چکنے کے بعد اس قسم کی لغزش بالکل قدرتی تھی۔

تو کہنا یہ ہے کہ اس قطع و برید میں بد مذاقی کو دخل نہ تھا بلکہ اسے ایک اصول پر سختی کے ساتھ عمل کرنے کا نتیجہ سمجھنا چاہیئے۔

اس موقف کو ثابت کرنے کے لیے میں مختصراً حذف کے جملہ وجوہ (ان کی مثالوں کے سمیت) پیش کرنے کی کوشش کرتا ہوں۔ یہ باتیں سابقہ مضمون میں بھی آ چکی ہیں لیکن یہاں ان کا اعادہ اس لیے کیا جائے گا کہ مضمون مکمل نظر آئے۔

ثقل و اغلاق کے علاوہ حذف کی ایک بڑی وجہ یہ معلوم ہوتی ہے کہ جو اشعار ایک آدھ لفظ کے سوا سراپا فارسی تھے انہیں کاٹ دیا گیا۔ یہ صحیح ہے کہ مروجہ دیوانِ مختصر میں بھی بعض ایسے اشعار باقی ہیں جو سراپا (یا تقریباً) فارسی ہیں تاہم قطع شدہ اشعار کا ایک بڑا حصّہ وہ ہے جن میں فارسی کا غلبہ ہے۔

نسخۂ حمیدیہ (مرتبہ حمید احمد خاں) میرے سامنے ہے۔ ظاہر ہے کہ پورے دیوان کے فارسی زدہ اشعار کا پیش کرنا ممکن نہیں اس لیے بعض نمایاں مثالیں پیش کی جا سکتی ہیں۔ اشعار ذیل ملاحظہ ہوں ؎

ہے دستِ رد بہ سیرِ جہاں بستنِ نظر	پلستِ ہوس بہ دامنِ مژگاں کشیدہ ہوں

اس شعر میں ہے اور ہوں کے سوا سب فارسی ہے۔ ایک اور مثال ملاحظہ ہو۔

بہن گشتن ہائے دل بزمِ نشاطِ گرد یاد	لذتِ عرضِ کشادِ عقدۂ مشکل نہ پوچھ

اس شعر میں نہ پوچھ کے سوا سب فارسی ہے۔ اس کے علاوہ مضمون آفرینی کی وہ کوشش بھی ہے جو قاری کے لیے شعر کو مشکل الفہم بنا دیتی ہے۔ چند اور شعر ملاحظہ ہوں جو سراپا فارسی ہیں یعنی ان میں ایک لفظ بھی اُردو کا نہیں۔

بہ ذرہ خاک عرضِ تمنائے رفتگان	آئینہ ہا شکستہ و تمثال ہا گروہ

حسرتِ دستگہ و پلئے تحمل تا چند	رگِ گردن خطِ پیمانۂ بے مل تا چند

چشم بے خونِ دل و دل تہی از جوشِ نگاہ	بزبان عرضِ فسونِ ہوسِ گل تا چند

(اس غزل میں اکثر یہی صورت ہے۔ کسی کسی شعر میں اُردو کا کوئی فعل یا حرف ہے باقی سب فارسی ہے۔ بعض دوسری غزلوں کے چند فارسی زدہ اشعار ملاحظہ ہوں۔)

میں ہمہ حیرت جنوں بے تابِ دورانِ خمار	مردمِ چشمِ تماشا نقطۂ پرکارِ یارغ

اس میں صرف لفظ میں اُردو ہے باقی سب فارسی۔

اے چرخ خاک بر سرِ تعمیرِ کائنات	لیکن بنائے عہدِ وفا استوار تر

گلشن آبادِ دلِ مجروح میں ہو جائے ہے	غنچۂ پیکانِ شاخِ ناوکِ صیاد گل

اے جادہ بہ سر رشتۂ یک ریشہ دویدن	شیرازۂ صد آبلہ چوں سبحہ بہم باندھ

اس فارسیت کا ایک پہلو یہ ہے کہ اردو اشعار میں فارسی جملوں اور ترکیبوں کا استعمال بسا اوقات ناگوار معلوم ہوتا ہے۔ مثلاً ؎

بسکہ ہیں بدمستِ بشکن بشکنِ میخانہ ہم	موئے شیشہ کو سمجھتے ہیں خطِ پیمانہ ہم

از آنجا کہ حسرت کشِ یار ہیں ہم	نفس ہو نہ معزولِ شعلہ دُرودن

مجنوں، فسونِ شعلہ خرامی فسانہ ہے	ہے شمع جادہ داغِ نیفسردختن ہنوز

(یہ ساری غزل اسی قبیل کی ہے۔) اشعارِ ذیل بھی ملاحظہ ہوں ؎

سعیِ خرام، کاوشِ ایجادِ جلوہ ہے	جوشِ چکیدنِ عرق آئینہ کار تر

کیا کس شوخ نے نازاز سرِ تمکیں نشستن کا	کہ شاخِ گل کا خم، اندازہ ہے بالیں شکستن کا

(پہلے مصرعے میں فارسی کا "ناز سرِ تمکیں نشستن کا" جملہ کتنا عجیب معلوم ہوتا ہے۔)

یہ ہے وہ فارسیت جس کا بے جا استعمال واقعی کھٹکتا ہے۔ یوں اُردو میں فارسی کی تراکیب کا آجانا کوئی غیر معمولی بات نہیں کیونکہ قدیم شعرا میں سے اکثر نے (بلکہ بعض جدید نے بھی) ان کا استعمال کیا ہے لیکن ان کا

بے ہنگم استعمال اردو اشعار کے ساتھ زیادتی سے کم نہیں۔ پس اگر ایسے اشعار حذف کر دیئے گئے تو اس پر اعتراض نہیں کیا جا سکتا۔ فارسیت کے اس انداز کے علاوہ کچھ اور وجوہ بھی نظر آتے ہیں جو حذف کو جائز ہی نہیں برمحل ٹھہراتے ہیں مثلاً حذف شدہ اشعار میں کچھ ایسے بھی ہیں جن میں فارسیت تو کچھ زیادہ نہیں لیکن جن کا اسلوب پھیکا اور مضمون عام و معمولی یا پست اور مذاقِ عام کے مطابق تھا۔ لہٰذا ایسے اشعار کو نکال دینے کی سفارش کو بے محل نہیں کہا جا سکتا۔ مثلاً اس شعر کو دیکھئے۔

دھلی کے رہنے والو اسد کو ستاؤ مت　　بے چارہ چند روز کا یاں میہمان ہے

یہ عام سا مضمون ہے اس میں میر کے معمولی اشعار کا رنگ ہے جو غالب کے اندازِ بیان کے نقطۂ نظر سے معمولی بالکل معمولی ہے۔ اسی طرح مندرجہ ذیل اشعار بھی ملاحظہ ہوں جو غالب کے اندازِ بیان سے مطابقت نہیں رکھتے ۔

میں نے جنوں سے کی جو اسد التماسِ رنگ　　خونِ جگر میں ایک ہی غوطہ دیا مجھے

بسکہ زیرِ خاک با آبِ طراوت راہ ہے　　ریشے سے ہر تخم کا دلو اندرونِ چاہ ہے

شعر بامعنی ہے مگر بیان بے مزہ ہے۔ تخم کا دلو کتنی پھیکی ترکیب ہے۔

خراجِ دیہہِ ویران یک کفِ خاک　　بیاباں خوش ہوں تیری عاملی سے

اس شعر میں باقی تو سب کچھ مناسب تھا لیکن عاملی کے لفظ نے سارے شعر کو بدمزہ کر دیا۔ عاملی کی اصطلاح نامانوس ہے۔ یہ مغلوں کے عہد میں خراج وصول کرنے والے عہدے دار کے لیے استعمال ہوتی تھی مگر مضمون شعر کے لحاظ سے بے مزہ ہے ۔

اے غنچۂ تمنّا یعنی کفِ نگاریں　　دل دے تو ہم بتا دیں مٹھی میں تیری کیا ہے؟

دوسرے مصرعے میں ایک معاملہ تو ہے لیکن اندازِ بیان عامیانہ سا ہے جو غالب کے طرزِ بیان کے مطابق نہیں۔

مندرجہ ذیل اشعار میں بھی یہی کیفیت ہے ۔

گر کرے انجام کو آغاز ہی میں یادِ گُل　　غنچے سے منقارِ بلبل وار ہو فریادِ گُل

ہم غلط سمجھے تھے لیکن زخمِ دل پہ رحم کر　　آخر اس پردے میں تو ہنستی تھی اے صبحِ وصال

دوسرے مصرعے میں ہنستی تھی بطورِ جملہ پھیکا بلکہ عام سا اندازِ بیان ہے۔ اس کے علاوہ بعض اشعار میں ابتذال پایا جاتا ہے۔ ان کا حذف کر دینا ہی بہتر تھا۔ مثلاً ۔

شیخ جی کعبے کا جانا معلوم　　آپ مسجد میں گدھا باندھتے ہیں

(اس شعر کا کوئی پہلو بھی تو قابلِ تحسین نہیں)

انتخاب کرنے والوں کے مدِنظر ایک بات یہ بھی تھی کہ کسی شعر میں مانعِ تاثیر پہلو جہاں بھی نظر آئے

اس کی وجہ سے شعر کو نظری کر دیا جائے۔

یہ معلوم ہے کہ غالب میر تقی میر کے مداحوں میں سے تھے۔ اس لیے قدیم دیوان میں کہیں کہیں میر کے بعض لہجے (مسکینی، بے کسی۔ اس کے علاوہ راست بیانی) در آئے ہیں جو فی الحقیقت غالب کے حقیقی مزاج کے مطابق نہیں۔ اگر اس لہجے والے کسی شعر میں رس ہے تو ٹھیک ورنہ حذف۔ غرض وہ اشعارِ جن میں مسکینی کے لہجے عام سطح پر آگئے ہیں وہ نکال دیے گئے ہیں۔ مثلاً وہ ساری غزل جس کا ایک شعر یہ ہے ۔

ظلم کرنا گدائے عاشق پر　　　　نہیں شاہانِ حسن کا دستور

اس ساری غزل کو پڑھ کر یہ احساس ہوتا ہے کہ یہ غالب کی نہیں ہو سکتی۔ غالب کے قدیم دیوان میں بہت سے اشعار ایسے تھے جن میں ابہام، مہملیت کے درجے تک پہنچا ہوا ہے۔ غالب کے دیوانِ قدیم میں مضمون آفرینی کی دو قسمیں ملتی ہیں۔ ایک قسم وہ ہے جسے رنگِ ناسخ کی بھدی شکل کہنا چاہیے۔ اس میں تمثالیہ کا استعمال ہوا ہے۔ تمثیل کی حد تک شعر صاف ہے لیکن جس مضمون کی خاطر مثال لائی گئی ہے اس میں مماثلت برائے نام ہے ۔

ہلال آسا تہی رہ گر کشادن ہائے دل چاہے　　　　ہوا مہ کثرتِ سرمایہ اندوزی سے تنگ آخر

اس حد تک تو بات سمجھ میں آجاتی ہے لیکن جب شاعر استعارات کے بعید تلازمات پر مضمون کی بنیاد رکھنے لگتا ہے تو شعر مہملات کی حد میں داخل ہو جاتا ہے۔ مثلاً ۔

خطِ نوخیز نیلِ چشمِ زخمِ صافیٔ عارض　　　　لیا آئینے نے حرزِ پرِ طوطی بچنگ آخر

اب ان عام وجوہِ حذف کے بعد میں اُس بڑی وجہ کی طرف آتا ہوں جسے رنگِ بیدل کہا جاتا ہے۔ یہ تو معلوم ہے کہ غالب نے بیدل کی پیروی کا خود اعتراف کیا ہے ۔

آہنگِ اسد میں نہیں جز نغمۂ بیدل　　　　عالم ہمہ افسانۂ ما دارد و ما ہیچ

بیدل کے خصائص شعری کے سلسلے میں عموماً دقت، پیچیدگی اور اغلاق کا ذکر کیا جاتا ہے اور اس میں شبہ نہیں کہ بیدل کے کلام میں یہ خصائص موجود ہیں لیکن ان کے یہاں ان کے علاوہ بھی بہت کچھ ہے مثلاً ان کی فکریت سے کسے انکار ہو سکتا ہے۔ بیدل کی تراکیب آفرینی بھی تسلیم شدہ امر ہے اور انہوں نے اپنے مطالب کے لیے جو علامتیں وضع کیں وہ بھی سب کے سامنے ہیں۔ اس کے علاوہ بیدل کا شکوہِ بیان جو غالب کو مرغوب و محبوب تھا غالب کے قدیم کلام میں یہ سب کچھ تھا لیکن ہوا یہ کہ انتخاب کرنے والوں نے ایسے اشعار بھی کاٹ ڈالے جو معانی و حقائق کے لحاظ سے باقی رکھے جاتے تو اچھا ہوتا۔

بایں ہمہ انتخاب کرنے والے اس اصول کے تحت کام کر رہے تھے کہ صرف صاف اشعار منتخب کیے جائیں جو قاری کے لیے قابلِ فہم ہوں اور تلاشِ معانی کی خاطر زیادہ گرہوں کو نہ کھولنا پڑے۔ کمی یہ رہی کہ انہوں نے بس اسی معیار کو سامنے رکھا اور معانی و حقائق اور تخلیق اسلوب کی مساعی کو مدِ نظر نہ رکھا۔

# مہر کی کتاب غالب پر ایک نظر

۱۔ "زندانِ دہلی"[1] کا اسیر اسد اللہ خان غالب ۷۰ برس تک "نظم و نثر کی مشقت" اٹھا کر راہیِ ملکِ بقا ہو گیا لیکن معاصرین کی کور ذوقی پر افسوس ہوتا ہے کہ اس نادرِ روزگار شخصیت کا صحیح اعتراف حینِ حیات نہ ہوا۔ زمانہ تقلیدِ اسلاف کا دلدادہ اور غالب مسلکِ عوام کی پیروی سے مجتنب۔ نتیجہ یہ ہوا کہ اس عظیم الشان شخص کی عظمت پردوں میں چھپ کر رہ گئی۔ مرزا غالب اہلِ عصر کی اس بے اعتنائی اور بدمذاقی کو دل ہی دل میں محسوس فرماتے تھے۔ لیکن کیا کر سکتے تھے۔ البتہ آنے والی نسلوں کے متعلق ضرور حسنِ ظن رکھتے تھے چنانچہ فرماتے ہیں ؎

شہرتِ شعرم بگیتی بعدِ من خواہد شدن

حسنِ اتفاق یہ کہ تھوڑے ہی دنوں کے بعد غالب کی شہرت کا چاند افقِ ہند سے نکلا اور دیکھتے ہی دیکھتے ماہِ دو ہفتہ بن گیا۔ آج غالب کو وہی مقام حاصل ہے جو شیکسپیئر کو انگلستان میں اور گوئٹے کو جرمنی میں۔

**غالب کی مقبولیت** | یہاں غالب کی مقبولیت کے اسباب پر کسی بحث کی ضرورت نہیں۔ صرف اتنا کہا جا سکتا ہے کہ غالب نے جس قسم کی "یاسیت" اور "قنوطیت" کے احساسات قلمبند کیے وہ بہت حد تک گذشتہ پچاس سال کی نفسیات اور سپرٹ کے مطابق تھے۔ ۱۸۵۷ء کے ہنگامہ کے بعد ملک پر جو حوادث آئے اور خاندانِ مغلیہ کے زوال سے مسلمان جس بے بسی اور مجبوری کا شکار ہوئے۔ اس نے دنیا کی بے ثباتی اور بے مہری کے احساس کو شدید ترین شکل میں نمایاں کر دیا تھا غالب نے یاس اور فنا کو جس مؤثر انداز میں پیش کیا اس عہد کو اسی کی ضرورت تھی۔ اور دل اس کو قبول کرنے کے لیے یکسر تیار تھے۔

۲۔ پھر یہ بھی ہے کہ مغربی اثرات نے ملک میں جو آزاد خیالی پیدا کر دی تھی اس کے پیشِ نظر صرف وہی شاعر مقبول ہو سکتا تھا جو تقلید کے پامال رستے سے ہٹ کر آزاد راستوں میں چلنا پسند کرتا ہو۔ غالب نے اگرچہ

---

[1] غالب نواب علاء الدین احمد خان کو ایک مکتوب میں لکھتے ہیں:

"۸ رجب ۱۲۱۲ھ کو مجھ کو روبکاری کے واسطے یہاں بھیجا۔ تیرہ برس حوالات میں رہا۔ رجب ۱۲۲۵ھ کو میرے واسطے حکمِ دوامِ حبس صادر ہوا۔ ایک بیڑی میرے پاؤں میں ڈال دی۔ دلی شہر کو زندان مقرر کیا اور مجھے اس زندان میں ڈال دیا۔ نظم و نثر کو مشقت ٹھہرایا۔"

تقلیدی اسلوب سے کامل بے تعلقی کی راہ اختیار نہیں کی تاہم ان کی تازہ کاری اور جدت طرازی تسلیم شدہ ہے۔ ملک کو ایک ایسے "ہیرو" کی ضرورت تھی جو مغرب کے قحول شعرا کے مقابلے میں پیش کیا جا سکے۔ ظاہر ہے کہ اس عزت کے لیے سوائے غالب کے کسی اور شخص کو منتخب نہیں کیا جا سکتا تھا۔

۳۔ زبانِ اُردو کے ساتھ بڑھتی ہوئی دلچسپیاں بھی کچھ نہ کچھ اس مقبولیت کی ذمے دار ہیں جو غالب کو حاصل ہوئی۔ مانا کہ غالب خود فارسی کے نقشہائے رنگ رنگ کے مقابلے میں اردو کے مجموعے کو "بے رنگ" خیال فرماتے تھے لیکن آج ان کی نگاہیں تو غالب دیکھ رہی ہوں گی کہ ان کی شہرت کا سارا آب و رنگ اسی بیرنگ کے طفیل ہے۔

غرض غالب کو ہندوستان میں وہ رفعت و عزت نصیب ہوئی کہ آج "غالب پسندی" ایک مستقل مسلک بن گئی ہے۔ گذشتہ تیس چالیس کے عرصے میں غالب کا بہت مطالعہ ہوا ہے اور کلامِ غالب کی بہت سی شرحیں شائع ہو چکی ہیں۔ یادگارِ غالب کے بعد مرزا کی لائف پر بہت تحقیق ہوئی ہے۔ غرض "غالب پسندی" کی تحریک زوروں پر ہے اور توقع ہے کہ ملک میں "غالبیات" کے سلسلے میں اور بھی بہت[1] سے کام ہوں گے۔ فی الحال میں غلام رسول مہر کی کتاب "غالب" کا تذکرہ کرنا چاہتا ہوں۔ جس نے تحریکِ "غالبیات" کی خاموشیوں میں ایک ہنگامہ پیدا کر دیا ہے۔ مہر کی یہ کتاب ایک سوانح عمری ہے جو غالب کے خطوط اور دیگر تحریرات سے مرتب کی گئی ہے جسے ایک "آپ سوانح عمری" کہا جا سکتا ہے۔ اگرچہ معاصرت، تلمذ اور محبت کے اعتبار سے مولانا حالی کی کتاب "یادگارِ غالب" کو مکمل ہونا چاہیے تھا لیکن واقعہ یہ ہے کہ اس میں بعض ایسی کمزوریاں ہیں جن کے ازالے کے لیے موجودہ تصنیف کی ضرورت تھی۔ "یادگار" کی سب سے بڑی کمزوری یہ ہے کہ اس میں واقعات کو تاریخ وار مرتب نہیں کیا گیا جو ارتقائے شخصیت کو دکھانے کے لیے ازبس ضروری تھا۔ اس کے علاوہ بنظرِ غائر دیکھنے سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ مولانا حالی نے غالب کی ساری تحریرات کا مطالعہ نہیں فرمایا۔ اگر زیادہ سائنٹیفک نقطۂ نگاہ سے بحث کی جائے تو حالی کی کتاب پر یہ اعتراض بھی ہو سکتا ہے کہ اس میں سنین کا التزام نہیں کیا گیا یعنی ایک جگہ سن ہجری ہے اور دوسری جگہ عیسوی۔ اس طریقے سے پڑھنے والے کو زمانے کا صحیح اندازہ نہیں ہو سکتا اور تصور کی وحدت میں فرق آتا ہے۔

ڈاکٹر بجنوری کی محاسنِ کلامِ غالب پر بحث کرنے کی یہاں ضرورت محسوس نہیں ہوتی۔ کیونکہ تقلید آشنا دلوں، دماغوں اور کانوں کو بزرگوں کے متعلق معترضانہ باتیں سننے کی عادت نہیں۔ بجنوری مرحوم کا عظیم الشان خطبہ جو ان پرشوکت الفاظ سے شروع ہوتا ہے:

"ہندوستان میں الہامی کتابیں دو ہیں۔ وید مقدس اور دیوانِ غالب"۔ بہت حد تک حوصلہ شکن ہے۔

---

[1] راقم الحروف نے یہ سطور بطور تبصرہ چالیس برس پہلے لکھی تھیں۔ اس موقع پر جو پیش گوئی کی گئی تھی وہ صحیح ثابت ہوئی۔ ۱۹۶۹ء میں دنیا بھر میں غالب کا صد سالہ جشن منایا گیا اور بہت سی تصانیف (بسلسلۂ غالب) مرتب ہو کر منظرِ عام پر آئیں۔

اس لیئے نہیں کہ خطبہ بطور خطبہ کے ناقص یا غیر مکمل ہے بلکہ اس لیئے کہ اس میں صحیح تنقیدِ ادبی کا حق ادا نہیں کیا گیا۔ مشرق ہمیشہ مشرق رہے گا اور مغرب مغرب۔ دونوں کا یوں مل جانا کہ اپنی اپنی انفرادی خصوصیات کو ایک دوسرے میں جذب کر دیں ناممکن ہے لیکن بجنوری مرحوم کے خطبے کے ہر ہر حرف سے اس واضح حقیقت کی تغلیط ہو رہی ہے۔ غالب کے جسدِ شعر پر شلر، شیکسپیر اور گوئٹے کی قبائے تنگ کو چست کرنا کیسے درست ہو سکتا ہے؟ میں بجنوری کی خوش عقیدتی پر ہزار آفرین کا اظہار کروں گا لیکن یہ ضرور کہوں گا کہ انہوں نے ایشیائی غالب کی تصویر نہیں کھینچی بلکہ وہ محاسن کے بیان میں حدِ تنقید سے اتنا تجاوز کر گئے ہیں کہ انہوں نے غالب کو مغرب کا شاعر بنا دیا ہے۔

خلاصہ یہ کہ "یادگارِ غالب" (حالی)، بلند پایہ اور محاسنِ کلامِ غالب (بجنوری)، دلکش کتاب ہے اور ایک میں سوانحی حصہ غیر مکمل تھا اور دوسری میں محض خوش اعتقادی کا جوش تھا۔ لہٰذا ایک بھرپور سوانح عمری کا انتظار تھا۔ مہر کی کتاب "غالب" نے اس کمی کو پورا کر دیا اور قابلِ ذکر بات یہ ہے کہ مہر نے سوانح کی فراہمی و تدوین کا جو طریقہ اختیار کیا وہ بڑی حد تک سائنٹیفک ہے انہوں نے داخلی شہادتوں سے استناد کیا ہے اور تحقیق کی نظر میں اس قسم کی داخلی شہادتیں بشرطیکہ وہ مسلّمات کے مخالف نہ ہوں بے حد قابلِ اعتماد مانی جاتی ہیں۔ حقیقت یہ ہے کہ غالب کی سیرت لکھنے والا مکاتیب و رقعات کے بے بہا ذخیرے کو کسی حالت میں نظر انداز نہیں کر سکتا کیونکہ غالب، خط و کتابت میں بہت مستعد ہونے کے علاوہ کثیر الاحباب بھی تھے۔ وہ اپنے خطوں میں اپنے حالات بے تکلفی سے لکھ دیا کرتے تھے۔

مہر نے تحقیق میں کوئی کمی نہیں چھوڑی۔ انہوں نے ہر گوشے کو ٹٹولا۔ بہت سے اشخاص سے ملے۔ بہت سی تحریریں پڑھیں اور غالب کے جو بیانات ناقابلِ تسلیم سمجھے گئے انہیں جرح و تعدیل کے اصول پر پرکھا۔

بلا خوفِ تردید کہا جا سکتا ہے کہ مہر کی کتاب غالبیات۔ کے متعلق ممتاز حیثیت کی مالک ہے اور اہلِ ذوق جہاں "یادگار" کا مطالعہ کریں گے وہاں انہیں غالب کی مراجعت کی ضرورت بھی ضرور محسوس ہو گی کیونکہ "غالب" مہر کی تصنیف نہیں بلکہ غالب کی زبانی غالب کی کہانی ہے۔ بایں ہمہ مہر کی کتاب کے کچھ کمزور پہلو بھی ہیں مثلاً ایک یہ کہ بعض بحثیں جو دوسری کتابوں میں تشنہ ہیں۔ مہر کی کتاب میں بھی تشنہ سی ہیں کیونکہ ذاتی تحریرات کے ذریعے مرتّب کردہ سوانح عمری جہاں بڑی حد تک قابلِ سند ہوتی ہے وہاں ضروری نہیں کہ وہ مکمل بھی ہو۔ ہو سکتا ہے کہ بعض ایسے مباحث بھی ہوں جن پر خط و کتابت میں سیر حاصل بحث نہ کی گئی ہو یا سرے سے ان معاملات پر خطوں پر بحث کرنا مناسب نہ خیال کیا گیا ہو۔ بنا بریں اگر مہر کی کتاب کو غور سے دیکھا جائے تو اپنی دلکشی کے باوجود بعض واقعات میں الجھنیں نظر آتی ہیں مثلاً غالب کی تحریروں سے عام طور پر یہ معلوم ہوتا ہے کہ وہ منزلی زندگی سے کوئی زیادہ خوش نہ تھے اور گھر کے کاروبار سے گھبراتے تھے لیکن مہر فرماتے ہیں۔

"واقعہ یہ ہے کہ غالب کو اپنی بیگم صاحبہ سے بڑی محبت تھی۔ بیگم صاحبہ بھی اپنے شوہر کی راحت و آسائش پر اپنی جان قربان کرتی تھیں۔" ("غالب" ص ۲۷)

منزلی زندگی کے ناخوشگوار ہونے کے متعلق جو شواہد ملتے ہیں وہ مہر صاحب کے استنتاج سے مختلف ہیں لیکن مہر کے نزدیک ناخوشگواری کے اشارے محض طبعی خوشی ہے چنانچہ لکھا ہے۔

"یہ نظم و نثر کے تمام مندرجہ کرشمے، غالب کی طبعی شوخی، فطری بے باکی اور پیدائشی ظرافت کا نتیجہ ہیں۔"
(غالب ص ۸۴)

سطورِ بالا میں غالب کے خطوط سے جو اقتباسات پیش کیے گئے ہیں ان سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ غالب گھریلو زندگی کو ناخوشگوار ذمے داری سمجھتے تھے اور اس سے عہدہ برآ ہونے کو بطور اولٰے فرض ضروری سمجھتے تھے۔ یہ کہ بقول مہرؔ غالب کو اپنی بیگم صاحبہ سے بڑی محبت تھی "محض خوش خیالی ہے۔ مہر نے جوشِ عقیدت میں یہ بھی لکھا ہے :

"غالب کی تحریرات میں شیعیت کی جھلک نمایاں ہے لیکن معلوم ہوتا ہے کہ ان کی شیعیت محض تفضیل تک محدود تھی۔ ان کا خاندان جس حد تک میں معلوم کر سکا ہوں سنی تھا۔ ان کے سسرال کا سارا خاندان بھی سنی تھا۔"
("غالب" ص ۲۸۹)

واقعہ یہ ہے کہ جہاں تک غالب کی تحریروں سے پتہ چلتا ہے غالب سنی نہ تھے۔ عموماً ان کے سنی ہونے کے حق میں ایک رباعی پیش کی جاتی ہے :۔

جن لوگوں کو ہے مجھ سے عداوت گہری ۔۔۔ کہتے ہیں مجھے وہ رافضی اور دہری
دہری کیونکر ہو جو کہ ہووے صوفی ۔۔۔ شیعی کیوں کر ہو ماوراء النہری

لیکن ایسا معلوم ہوتا ہے کہ یہ رباعی بادشاہ کو خوش رکھنے کے لیے کہی گئی ہے۔ یہ غالب کے سنی ہونے پر اس لئے دلیل نہیں بن سکتی کہ دوسری بہت سی تحریریں اس کے خلاف موجود ہیں چنانچہ ایک خط کی درجِ ذیل عبارت ملاحظہ ہو :۔

"چونکہ بھائی نے وجہِ موقوف و بحالی پوچھی تھی۔ ان کو یہ عبارت پڑھا دینا اور بعد سلام و دعا کہنا :

ما در پیالہ عکسِ رُخِ یار دیدہ ایم ۔۔۔ اے بے خبر زلذتِ شُربِ مدامِ ما

دیکھا ہم کو یوں پلاتے ہیں۔ وہ بیے کے بنیوں کے لونڈوں کو پڑھانا اور مولوی مشہور ہو جانا اور مسائل ابو حنیفہ کو دیکھنا اور مسائلِ حیض و نفاس میں غوطے مارنا اور ہے اور عرفا کے کلام سے حقیقتِ حقہ وحدتِ وجود کو اپنے دلنشیں کرنا اور ہے۔ مشرک وہ ہیں جو وجود کو واجب و ممکن میں مشترک جانتے ہیں۔ وہ مشرک نہیں جو مسیلمہ کو نبوت میں خاتم المرسلین کا شریک گردانتے ہیں۔ مشرک وہ ہیں جو نو مسلموں کو ابوالائمہ کا ہمسر مانتے ہیں۔ دوزخ انہیں لوگوں کے واسطے ہے میں موحد خالص اور مومن کامل ہوں۔ زبان سے لاالٰہ الا اللہ کہتا ہوں اور دل میں لاموجود الا اللہ، لامؤثر فی الوجود الا اللہ سمجھا ہوا ہوں۔ انبیا سب واجب التعظیم اور اپنے اپنے وقت میں سب مفترض الطاعۃ محمد علیہ السلام پر نبوت ختم ہوئی۔ ختم المرسلین اور رحمۃ اللعالمین ہیں۔ مقطع نبوت کا مطلعِ امامت اور امامت نہ اجماعی بلکہ من اللہ ہے اور امام من اللہ علی علیہ السلام ثم حسن ثم حسین اسی طرح تا مہدی علیہ السلام ۔

بریں زیستم ہم بریں بگزرم"

اس اقتباس میں "نومسلموں" کا لفظ قابلِ غور ہے۔ "بوالائمہ" سے مراد حضرت علی ہیں۔ امامتِ اجماعی کے مقابلے میں امامت من اللہ یا امامت وہبی۔ کا عقیدہ بھی شیعوں کا عقیدہ ہے۔ ایک اور خط میں "مشرکینِ امامتِ مرتضوی" کی ترکیب استعمال کی ہے جس سے غالب کے خیالاتِ مذہبی کا صحیح اندازہ ہوسکتا ہے ؎

منصورِ فرقۂ علی اللّٰہیان منہم آوازۂ انا اسد اللہ می زنم

یہ تو صحیح ہے کہ غالب وسیع المشرب آدمی تھے۔ ان کے احباب میں فضل حق خیرآبادی جیسے لوگ شامل تھے لیکن وسعتِ مشرب اور شے ہے اور کوئی عقیدہ رکھنا اور چیز۔ یہاں غالب کو اچھا یا بُرا کہنے کا سوال نہیں اصل سوال امرِ واقع کا ہے۔ واقعہ صحیح صحیح بیان ہونا چاہیے۔

**غالب اور ہندی ایرانی نزاع** غالب کے ہنگامۂ کلکتہ کے وجود و بواعث سے ہمیں بحث نہیں کیونکہ وہ ایک مقامی اور ہنگامی حیثیت رکھتا ہے۔ اصلی بحث ہندی ایرانی نزاعِ ادبی کے متعلق غالب کے خیالات سے ہے۔ غالباً یہ ذکر کرنا غیر ضروری نہ سمجھا جائے گا کہ آخر دورِ مغلیہ میں ہندوستان میں نووارد ایرانیوں کی ایک جماعت، ہندوستانی علماء و فضلاء کے استخفاف و استہزا سے دریغ نہیں کیا کرتی تھی اور اپنی فارسی کے مقابلے میں اہلِ ہند کی فارسی دانی کا مضحکہ اڑایا کرتی تھی۔ اس بات سے کسے انکار ہوسکتا ہے کہ کسی ایرانی کو فارسی زبان کی جو فہم و بصیرت حاصل ہوسکتی ہے وہ کسی غیر ایرانی کو کسی طرح نصیب نہیں ہوسکتی تاہم اہلِ ہند میں بھی ایسے بے شمار اکابر ہوگزرے ہیں جن کی "فارسیت" مسلّم ہے اور جن کا لوہا خود اہلِ زباں مانتے تھے۔ مزید برآں یہ کہ اہلِ ہند نے فارسی زبان کی جو خدمات انجام دیں ان پر فخر کیا جاسکتا ہے۔ اب غالب نے جو کچھ قتیل و واقف کے متعلق لکھا ہے وہ دراصل ہندی نژاد ادبائے فارسی کے خلاف ہے اور انصاف یہ کہتا ہے کہ مرزا غالب اس معاملے میں زیادتی پر تھے۔

یہاں بھی ہم دیکھتے ہیں کہ مہر اپنے ہیرو کے موقف کا تجزیہ نہیں کرتے اور ایک خاص انداز سے غالب کی ہاں میں ہاں ملاتے ہیں۔

اصول کا تقاضا یہ تھا کہ ہندی ایرانی نزاع کی اصل حقیقت بیان کی جاتی اور اس میں بتایا جاتا کہ میرزا کن کن باتوں میں حق بجانب تھے اور کن کن امور میں غیر حق بجانب۔

"برہانِ قاطع" کے سلسلے میں جو کچھ ہوا اس پر بہت کچھ لکھا گیا ہے۔ افسوس ہے کہ مہر کی کتاب ہماری معلومات میں خاص اضافہ نہیں کرتی۔ اصل سوال یہ ہے کہ غالب نے "برہانِ قاطع" پر جو اعتراضات کیے ہیں وہ کہاں تک درست ہیں۔ دنیا میں کسی فردِ بشر کے متعلق نہیں کہا جاسکتا کہ اس کا کوئی کام غلطی اور سہو سے پاک ہے۔ محمد حسین تبریزی یا بقول غالب "دکنی" بھی ایک انسان تھا اور کہا جاسکتا ہے کہ اس کی کتاب بھی غلطیوں سے پاک نہ ہوگی لیکن غالب کے استدراکات کا مطالعہ بتاتا ہے کہ انہوں نے غصے کے عالم میں بہت کچھ کھینچا تانی کی ہے اور اعتراض محض اعتراض کی غرض سے کیے ہیں اور بنائے اعتراض صرف یہ ہے کہ مصنفِ قاطع برہان ہندوستانی تھا۔ اب غالب کی پوزیشن تو سمجھ میں آسکتی ہے لیکن مہر کا استدلال بڑی حد تک ناقابلِ فہم ہے اور یہ کہا جاسکتا ہے کہ انہوں نے

اس بحث میں منصفانہ تنقید گوارا نہیں کی۔

اب ایک اور مثال لیجئے جس میں جوشِ عقیدت سے کام لیا گیا ہے۔ یہ معلوم ہے کہ سر سید نے بڑی محنت سے آئینِ اکبری کا متن صحیح کیا اور چھپوایا۔ لیکن جب سر سید آئین پر تقریظ لکھنے کی غالب سے درخواست کرتے ہیں تو مرزا غالب کی طرف سے ایسا جواب ملتا ہے جس سے بہت سے لوگوں کو مایوسی ہوگی یعنی وہ سر سید کی اس کوشش کو بیکار خیال کرتے ہیں اور نظم میں تقریظ لکھتے ہوئے یہ خیال ظاہر کرتے ہیں ؎

پیش ایں آئین کہ دارد روزگار    گشتہ آئینِ دگر تقویم پار

مردہ پروردن مبارک کار نیست    خود بگو کان نیز جز گفتار نیست

مرزا جن لوگوں کے "آئین" سے مرعوب ہو کر "آئینِ اکبری" کو تقویم پارینہ خیال فرماتے ہیں سر سید نے انہی لوگوں کے نقشِ قدم پر چل کر یا ان کی مثال سے متاثر ہو کر آئین کی تصحیح کا کام اپنے ذمے لیا تھا۔ گمان غالب ہے کہ مرزا "آئینِ فرنگ" سے مرعوب ہونے کے علاوہ اپنی "تورانی اور ایرانی حس" کے زیر اثر بھی ابو الفضل ہندی کی کتاب سے سروکار رکھنا باعثِ ننگ سمجھتے ہوں گے لیکن مہر، مرزا غالب کی اس رائے سے بھی بدمزہ نہیں ہوئے۔

مولانا مہر فرماتے ہیں: "انگریزی فوج کے ظلم اور زیادتیاں بیان کرنے میں غالب نے تامل نہیں کیا۔" عام طور پر کہا جاتا ہے کہ غالب کی یاس و قنوط سے بھری ہوئی شاعری زمانے کی آواز ہے یعنی اگر غدر اور اس کے گرد و پیش کا مطالعہ کرنا ہو تو غالب کی شاعری کا مطالعہ کر لیا جائے لیکن سوال یہ ہے کہ کیا غالب اپنی ذاتی پریشانیوں سے متاثر ہو کر یاس و غم کا اظہار کر رہے ہیں یا اہلِ ہندوستان کے عمومی مصائب سے ان کا دل خون ہوا جاتا ہے۔

ڈاکٹر بجنوری نے اس معاملے میں حسبِ معمول بہت انتہا پسندانہ رائے قائم کی ہے۔ ان کے نزدیک غالب ایک "یونیورسل شاعر" تھا جس پر یہ مصرع صادق آتا ہے:

سارے جہاں کا درد ہمارے ہی دل میں ہے

لیکن واقعاتِ غدر کے سلسلے میں غالب کا طرزِ عمل اس کی تردید کر رہا ہے۔ ایک دو قطعے کسی دعوے کے اثبات کے لیے کافی نہیں۔ بہت سے حضرات ع "اے تازہ واردانِ بساطِ ہوائے دل" سے ہی غدر کی ساری داستان نکالتے ہیں۔ اور بعض غالب کے ایک دو زیادہ صاف و صریح اشارات سے یہ دعویٰ قائم کر لیتے ہیں کہ غالب کی ساری شاعری اس عہدِ یاس و قنوط کا پرتو ہے حالانکہ یہ نتیجہ نکالنا شاید درست نہ ہوگا۔ میرا احساس یہ ہے کہ اس خونی زمانے کی جو تصویر کھینچی جا سکتی تھی غالب نے خارجی اثرات کے تحت اس کے کھینچنے میں تامل کیا ہے۔ اور "واقعاتِ غدر" بھی مرتب فرمائے تو ایسے کہ ان سے صرف ذات کی براءت مدِ نظر تھی اور بس۔ انہوں نے کچھ لکھا تو صرف اتنا لکھا کہ:

"انصاف کرو لکھوں تو کیا لکھو۔ کچھ لکھ سکتا ہوں یا لکھنے کے قابل ہے؟ تم نے جو مجھ کو لکھا تو کیا لکھا اور اب میں جو لکھتا ہوں تو کیا لکھتا ہوں۔ بس اتنا ہی ہے کہ اب تک تم ہم جیتے ہیں۔ زیادہ اس سے نہ تم لکھو گے نہ میں لکھوں گا۔"    (مکتوب ۶ دسمبر ۱۸۵۷ء)

تعجب کی بات ہے کہ مہر نے غالب کے اس طرزِ احساس پر کوئی خاص تنقید نہیں کی۔

ان سب باتوں کے باوجود جن کا میں نے مہر کی کتاب غالب کی کمزوریوں کے ضمن میں تذکرہ کیا ہے مذکورہ کتاب معلومات کا گنجِ گراں مایہ ہے۔ یہ چند کمزوریاں جن کا تذکرہ ہوا کتاب کی قدر و قیمت پر کسی طرح اثر انداز نہیں ہوتیں۔ میں نے ایک اور مضمون میں مہر کی کتاب کا چند دوسری سوانح عمریوں سے مقابلہ کیا ہے مثلاً یادگارِ غالب" (حالی)، غالب نامہ" (اکرام)، سید محمد لطیف کی انگریزی کتاب "غالب"، غالب نام آورم (نادم سیتاپوری) وغیرہ کو سامنے رکھ کر یہ بتانے کی کوشش کی ہے کہ مہر کی کتاب "غالب" اب تک جامع ترین سرگزشتِ غالب ہے۔ اس کی یہ خوبی بھی نظر انداز نہیں کی جا سکتی کہ اس میں غالب خود بھی بار بار بول رہے ہیں اس سے غالب کی شخصی موجودگی کا احساس ہوتا ہے۔ یہ گراں مایہ اور بلند پایہ کتاب غالبیات کا مستقل شاہکار ہے۔



# حمید احمد خان کی کتاب "مرقعِ غالب" پر ایک نظر

مرحوم پروفیسر حمید احمد خان نے غالب سے متعلق جو تحقیقی و تنقیدی مضامین وقتاً فوقتاً لکھے اب "مرقعِ غالب" کے نام سے مرتب ہو کر شائع کیے جا رہے ہیں۔ ان میں کچھ تنقیدی مضامین ہیں اور کچھ تحقیقی جو اس مجموعے کی صورت میں شائع کیے جا رہے ہیں۔ ان کے علاوہ کچھ دیباچے اور وقتی تحریریں بھی ہیں جو کسی نہ کسی لحاظ سے قیمتی ہیں مگر انہیں الگ شائع کیا جائے گا۔

اب ارشاد ہوا ہے کہ میں اس کتاب پر دیباچہ لکھ دوں۔ میں نے یہ حکم قبول تو کیا ہے مگر تعدد سے، تردد اس لیے کہ حمید احمد خان کی تحقیق مکمل اور ان کی تنقید صائب اور چست ہوتی ہے اس پر میں کیا اضافہ کر سکوں گا یا ان کی کسی رائے سے اختلاف یا انحراف کرنے کا مجھے حوصلہ کیسے ہوگا۔

اچانک حمید احمد خان کی ایک تحریر میری نظر سے گزری "غالب سے میں نے کیا پایا" —— میں نے اسی کو اپنے لیے رہنما اصول بنا لیا چنانچہ اس دیباچے میں مجھے صرف یہ عرض کرنا ہے کہ غالب سے متعلق حمید احمد خان کی تحریروں سے میں نے کیا پایا۔

بطورِ امرِ واقع اس حقیقت کا اظہار بے جا نہ ہوگا کہ میں نے اپنے زمانۂ تدریس میں غالبیات کے سلسلے میں پروفیسر حمید احمد خان کے بعض مضامین سے بہت استفادہ کیا اور ان سے اپنی محفلِ درس کو چمکایا خصوصاً ان کے مضمون "غالب کا تصورِ حسن و عشق" سے میں بے حد فیض یاب ہوا جس طرح اس سے قبل رسالۂ "ہمایوں" کے ایک لائق مقالہ نگار محمد حسین ادیب کے مضمون "اردو شاعری میں محبت کے مضامین" سے میں مستفید ہوا تھا۔

ان مقالات سے متاثر ہونے کی ایک خاص وجہ یہ تھی کہ محمد حسین ادیب کی طرح پروفیسر حمید احمد خان کا نقطۂ نظر مغربیات کے اعتراف کے باوجود مشرقی ہے۔ مشرقی نقطۂ نظر سے میری مراد یہ ہے کہ ہمارے یہ نقاد مشرقی (عربی فارسی اردو کے) ادب کو محاسن کے لحاظ سے مغربی ادب سے کمتر نہیں سمجھتے اور مغربی ادب اور تنقید کے حوالے سے اپنی شاعری کی نئی اور خیال افروز تعبیر کر کے اپنے ادب کا اعتماد بحال کرتے ہیں۔ یہ وہ نقاد ہیں جو مغربی اور مشرقی طریقِ تنقید سے بیک وقت کام لیتے ہیں —— اور حق یہ ہے کہ یہ طریقِ تنقید نہایت تعمیری ہے کیونکہ اس کی بدولت ہمیں اپنے سرمایۂ ادب کی عزت و تکریم کے وجوہ میسر آ جاتے ہیں۔

خیر یہ بحث الگ ہے۔ مجھے یہاں صرف یہ عرض کرنا ہے کہ میں "مرقعِ غالب" کے مضامین پر تنقید نہ کروں گا بلکہ ہر

مضمون کا لب لباب پیش کر کے اس کے اہم نکات کا ذکر کرتا جاؤں گا۔ اس مجموعے میں غالب کی شخصیت پر دو مضمون شامل ہیں۔ حمید احمد خاں نے پہلے مضمون میں ان واقعات کا ذکر کیا ہے جن کے زیرِ اثر غالب کی شخصیت کے اوّلین نقوش قائم ہوئے۔ ان واقعات میں آگرہ اور دہلی کی تہذیبی فضا کے علاوہ عشق و محبت کے حادثے بھی شامل ہیں اور زندگی کے اور سانحے بھی۔

بہ حیثیتِ مجموعی حمید احمد خاں کی رائے میں، غالب کی شخصیت میں عہدِ مغلیہ کی پوری زندگی اپنی خودداری اور عشرت پسندی، آزاد خیالی اور خوش اعتقادی، شاہ پرستی اور وضعداری، ہمہ گیر ہمدردی اور جمہور دشمنی سمیت جلوہ گر نظر آتی ہے چنانچہ فرماتے ہیں:

"تلاشِ حقیقت، ذوقِ جمال، شگفتہ طبعی اور ذہانت کے جن عناصر نے مغلیہ ہندوستان کو آب و رنگ دیا تھا وہ سب مل کر اس ایک شخصیت میں منعکس ہو گئے۔ یہ مرزا اسد اللہ خان غالب کی شخصیت تھی جس کے پردے میں ایک ہزار برس کی پرانی تہذیب نے ایک بار پھر اپنا راگ چھیڑا۔"

حمید احمد خاں کے اس بیان کے بعض حصوں سے اختلاف کیا جا سکتا ہے اور کہا جا سکتا ہے کہ مغلیہ تہذیب میں اور بھی بہت کچھ تھا مثلاً اس میں وہ کشور کشائی اور صلابت و خارا شگافی اور ہمت مردانہ بھی تھی جس نے اکبر اور اورنگ زیب کے دور میں پورے ہندوستان کو مغلوں کے زیرِ نگین کر دیا تھا تاہم اس میں کچھ شک نہیں کہ مرزا غالب کی شخصیت میں مغل تہذیب کا ادبی روپ مکمل طور سے جلوہ گر ہوا ہے۔ اس میں ایک طرف نظیری و عرفی نظر آتے ہیں اور دوسری طرف بیدل و حزیں اپنا عکس ڈال رہے ہیں — نظیری و عرفی کا جوشِ زندگی بیدل و حزیں کے نشاطِ فکر سے ہم عنان ہے، تونگری و درویشی ایک ساتھ چلتے نظر آتے ہیں۔ ایک طرف فقرِ غیور ہے اور دوسری طرف آمد کا نشاط انگیز جوش ہے۔ ان معنوں میں غالب کی شخصیت میں مغلوں کی ادبی تہذیب کے متضاد عناصر شیر و شکر ہوتے معلوم ہوتے ہیں۔

غالب کی شخصیت کے متعلق حمید احمد خاں کے دوسرے مضمون کا آغاز یوں ہوتا ہے:

"اگر آپ مجھ سے پوچھیں کہ غالب کی شخصیت کے ذکر پر کون سی کیفیت سب سے زیادہ وضاحت کے ساتھ میرے سامنے آتی ہے تو میں جواب دوں گا "شگفتگی"۔ اس علم کے باوجود کہ قارئین کا ایک بڑا طبقہ غالب کو غم و الم کا ترجمان سمجھتا ہے میرا ذاتی تاثر یہ ہے کہ غالب کی شخصیت کے بیان میں شگفتگیٔ طبع کا ذکر پہلے ہونا چاہیے اور کسی دوسری کیفیت کا بعد میں۔"

آگے چل کر مرزا کی شخصیت کی دوسری اہم خصوصیت عقلیت کا ذکر ہے۔

افسوس ہے کہ مصنف نے شگفتگی، غم اور عقلیت کے امتزاج کے موضوع پر تفصیل سے نہیں لکھا تاہم جتنا لکھا ہے اس سے طبعِ انسانی کی اس عجیب و غریب کیفیت کا واضح تصوّر سامنے آجاتا ہے۔ غالب کی شگفتگی میں نکتہ آفرینی، شوخی اور طنز و مزاح کے اکثر عناصر باہم آمیختہ نظر آتے ہیں — یہ شگفتگی کسی بے فکرے لاابالی شخص کا خندۂ بے حیا

نہیں اس کی تہ میں وہ "محیطِ گریہ" بھی موجود ہے جس کا اپنے ایک شعر میں غالب نے خود تذکرہ کیا ہے ۔

سوزشِ باطن کے ہیں احباب منکر ورنہ یاں ۔۔۔ دل محیطِ گریہ ولب آشنائے خندہ ہے

غالب کی عقلیت کی تشریح کرتے ہوئے حمید احمد خان اسے تحلیل وتجزیہ کا نام دیتے ہیں۔ یہ صحیح ہے کہ غالب نے کوئی خاص نظامِ فکر قائم نہیں کیا۔ ان کے افکار وہی ہیں جو زمانے کے مقبولِ عام فلسفہ آمیز تصوف میں ملتے ہیں چنانچہ ابنِ عربی کا تصور وحدت الوجود، کائنات کے تغیرات میں ثبات کا رنگ، ایک صوفی وعارف کی نفسیات جیسے موضوعات غالب کے یہاں بھی بکثرت پائے جاتے ہیں مگر یہ وہی ہیں جو بیدل، خواجہ میر درد اور دوسرے صوفی شعرا کے یہاں بھی پائے جاتے ہیں اور ڈاکٹر خلیفہ عبدالحکیم نے اپنی کتاب افکارِ غالب میں ایسے اشعار کی عمدہ شرح بھی کر دی ہے جن سے فکرِ غالب کی منظم صورت بن سکتی ہے۔

جہاں تک میں سمجھ سکا ہوں حمید احمد خان نے غالب کے افکار سے زیادہ ان کے تحلیلی وتجزیاتی طرزِ بیاں کی بنا پر غالب کو عقلیت پسند قرار دیا ہے یعنی غالب جس حقیقت کا بیان کرتے ہیں اس کا تجزیہ بھی کرتے ہیں۔ مثلاً ان اشعار میں

شکوہ وشکر کو ثمر بیم وامید کا سمجھ ۔۔۔ خانۂ آگہی خراب، دل نہ سمجھ بلا سمجھ

دیدۂ حرم آئینۂ تکرارِ تمنا ۔۔۔ واماندگیِ شوق تراشے ہے پناہیں

طلسمِ آفرینش، حلقۂ یک بزمِ ماتم ہے ۔۔۔ زمانے کی شبِ یلدا سے موئے سر پریشاں ہے

تمثالِ نازِ جلوۂ نیرنگِ اعتبار ۔۔۔ ہستی عدم ہے آئینہ گر روبرو نہ ہو

(بظاہر لفظوں کی بے ہنگم تشکیل ہے لیکن غور کیجیے تو اس کے ذریعے جس حقیقت کا تجزیہ کیا ہے وہ کس قدر سچی ہے)

حمید احمد خان نے اس موضوع پر بڑی شرح وبسط کے ساتھ ایک دوسرے مضمون میں جس کا عنوان "غالب اور بیدل" ہے، قلم اٹھایا ہے۔ یہ مضمون کئی وجوہ سے وقیع اور قیمتی ہے۔ اول غالب اور بیدل کی ذہنی مماثلتوں پر جس پر اکثر نقادوں نے کچھ نہ کچھ لکھا ہے، خیال افروز بحث کی گئی ہے۔ دوم اس میں اس اسلوبِ بیان کا ماہرانہ تجزیہ ہے جسے غالب نے بیدل کے تتبع میں کچھ عرصے کے لیے اپنایا تھا۔ اس اسلوب کو رنگ بہار ایجاد بیدل کہیے یا کچھ اور مگر ہے یہ عجیب وغریب۔ اسی وجہ سے مصنف نے اس طرز کا نام بدیعہ نگاری رکھا ہے مگر اس کے سلسلے میں حمید احمد خان نے جو تنقیدی نکتے اٹھائے ہیں انہیں بذاتِ خود بدائع (بدیعہ نگاری) میں شمار کیا جا سکتا ہے۔ سوم بعض تنقیدی اصطلاحیں جو حالی اور شبلی نے پرانے تذکرہ نگاروں کی تقلید میں استعمال کی ہیں (مثلاً خیال آفرینی خیال بندی وغیرہ) ہمارے مصنف نے ان (اکثر لوگوں کے لیے اب تک مبہم) لفظوں کی اتنی عمدہ تعبیر وتشریح کی ہے کہ ان اصطلاحات کی صحیح اور واضح تعبیر سامنے آجاتی ہے۔ چہارم اس اسلوبِ بیان یا طرزِ شاعری کا تاریخی وتہذیبی پس منظر بیان کیا ہے جس کی روشنی میں فارسی اور اردو شاعری کے پیرایہ ہائے اظہار کے ارتقا کی روداد اچھی طرح بیان ہوگئی ہے۔

حمید احمد خان کی رائے میں غالب کا (ادبی) سلسلۂ نسب فارسی گو شعرا سے ملتا ہے۔ ولی اور میر کی نسل سے کم از کم اپنے پہلے دور میں اسے کوئی تعلق نہیں۔ وہ دورِ عالمگیری کے فارسی شعرا کی روایت سے براہِ راست

وابستہ ہیں: بالخصوص بیدل سے۔ غالب اُردو میں شعر لکھتا ہے مگر اُردو اور فارسی میں کوئی امتیاز نہیں کرتا۔ ابتدائی دور میں غالب کے نزدیک بیدل کی خیال بندی اور نکتہ آفرینی شاعری کی معراجِ کمال ہے۔ اس سلسلے میں میرا ذاتی خیال یہ ہے کہ غالب نے جب فارسی میں لکھا تو دورِ عالمگیری کے فارسی شعرا کی تقلید کم کی بلکہ اکبری و جہانگیری عہد کے شعرائے کبار، نظیری، عرفی (وقدرے) فیضی اور دکن کے ظہوری کی تقلید کی اور متاخرین میں شیخ علی حزیں کے مداح ہوئے۔ یہ رنگ تقریباً وہی ہے جسے میر نے اپنی اردو شاعری میں پیدا کیا۔ سوال یہ ہے کہ غالب نے ریختہ کے لیے دورِ عالمگیری کے شعرا کی روایت کو کیوں اپنایا۔ کیا اسے محض لڑکپن کی ناپختہ کاری سمجھا جائے یا اس کی کوئی اور وجہ ہے؟ جدید کی طرح اپنی قدیم اردو شاعری میں بھی غالب نے میر کی عظمت تسلیم کی تھی اور کہا تھا کہ

میرؔ کا شعر کم از گلشنِ کشمیر نہیں

تو محسوس یہ ہوتا ہے کہ غالب ایک طرف میر کے فن تک پہنچنے کے آرزومند تھے جس تک عمر کے اس ابتدائی دور میں ان کے لیے پہنچنا مشکل تھا اور دوسری طرف وہ بیدل کی عقلیت اور تجزیہ پسندی (دقت پسندی) کے مداح تھے۔ ان کی رائے میں اس طرز میں لفظوں کی عمارت گری کرنے کے امکانات زیادہ موجود تھے۔ سو انہوں نے ابتدا اسی سے کی اور میں اسے ان کا دورِ ریاست کہتا ہوں۔ اس معاملے میں مولانا غلام رسول مہر ایک دوسری انتہا پر نظر آتے ہیں۔ ان کی نظر میں غالب نے بیدل کی تقلید کی ہی نہیں۔ ظاہر ہے کہ یہ رائے تسلیم نہیں کی جاسکتی۔ جب غالب بار بار خود ہی فیضِ بیدل کا ذکر کر رہے ہوں تو کسی عقیدت مند کا اس سے بالکل انکاری ہو جانا اظہارِ جوشِ محبت کے سوا کچھ بھی نہیں۔

جملاً اس نتیجے پر پہنچا جاسکتا ہے کہ غالب نظیری و عرفی کی فنی روایتوں کو معراجِ کمال سمجھ کر اپنے فن کو ان سے بھی آگے لے جانا چاہتے تھے۔ اس کے لیے انہیں بہت ریاضت کرنی پڑی۔ پہلے بیدل کا تحلیلی انداز اپنانے کی کوشش کی اس کے بعد نظیری، عرفی اور میر کا ترکیبی اندازِ بیان۔ یہ پیش قدمی حقائقِ فکری اور تحلیلی اندازِ بیان کے اضافے سے ممکن تھی چنانچہ غالب اپنی فارسی شاعری میں اور دوسرے دور کی ریختہ گوئی میں نظیری اور بیدل کے امتزاج کی معتدل تمثال ہیں۔

حمید احمد خان نے مہر کی رائے سے اتفاق نہ کرتے ہوئے بالکل صحیح لکھا ہے کہ دورِ اول میں بیدل کے ساتھ غالب کی مماثلت اتنی سطحی اور اتفاقی بھی نہیں جتنی مولانا مہر خیال کرتے ہیں۔

اس کی تائید میں ان کے پاس دلیل یہ ہے کہ تخیل کے ایک بنیادی عنصر (تحلیل و تجزیہ) کا اشتراک اس امر کا باعث ہوا کہ شروع ہی میں میر کے بجائے بیدل کے کلام نے غالب کو اپنی طرف کھینچا۔ غرض بیدل سے غالب کی دلچسپی محض اتفاقی بات نہ تھی یہ طبائع کی بنیادی مماثلت کا نتیجہ تھی۔

حمید احمد خان نے تحلیلی اور ترکیبی اندازِ بیان کے خصائص کے متعلق نہایت فکر افروز بحث کی ہے ان کی رائے یہ ہے کہ تحلیلی انداز میں جسے عام طور سے نازک خیالی کا نام دیا جاتا ہے شاعر کو واردات وجذبات کی مرکب

ہیئت سے بحث نہیں ہوتی اس کی نگاہ ایک شے کے بجائے اس کے مختلف اجزا اور لطیف و نازک پہلوؤں پر پڑتی ہے اور انہیں کے بیان کو وہ اپنا کمال سمجھتا ہے۔

بعض اوقات وہ اجزا میں بھی تجریدی طریقے سے اشیا کے باریک ترین بلکہ موہوم پہلوؤں کو سامنے رکھتا ہے اور اس کے لیے وہ بعید الفہم استعارات اور بعید ترین تشبیہات سے کام لیتا ہے اور متخالف اشیا میں ایسا ربط ڈھونڈھ نکالتا ہے جو یا تو عسیر الفہم ہوتا ہے یا موہوم۔

حمید احمد خان نے خیال بندی کی مخصوص تشبیہہ کا نام بدلیعد رکھا اور اس کے استعمال کو بدلیعہ نگاری کہا ہے۔ اس کی تعریف یوں کی ہے کہ "جب شاعر پیشِ نظر چیز کو کسی بظاہر غیر متعلق چیز سے مبالغہ آمیز یا بعید از قیاس تشبیہہ دیتا ہے اور پھر اس اصل چیز (یعنی مشبّہ) کو نظر انداز کر کے مبالغہ آمیز یا بعید از قیاس تشبیہہ ہی کو اصل موضوع قرار دے دیتا ہے یا اس تشبیہہ کا تجزیہ اس طریقے پر کرتا ہے کہ اس کا خطاب تخیل کے بجائے انسانی فہم سے ہو جاتا ہے اس وقت وہ بدلیعہ نگاری کا مرتکب ہوتا ہے۔"

خیال بندی اور مضمون آفرینی کی شرحیں بہت دیکھنے سننے میں آئی ہیں مگر ایسی صاف اور واضح تشریح کم کسی نے لکھی ہوگی۔

حمید احمد خان کے نزدیک بدلیعہ نگاری کے ساتھ غُلوِ خیال کا بہت گہرا اور قریبی تعلق ہے اور شاعرانہ تمثیل کا آخری درجہ یہ ہے کہ تجریدات کو اشیائے حقیقی کے برابر اہمیت دی جائے لیکن اس کی انتہائی صورت تنزلِ شعری کا آخری درجہ ہے۔ ترکیبی شاعر کا انتہائی تنزل محض محاورہ بندی اور تحلیلی شاعر کا انتہائی تنزل محض بدلیعہ نگاری ہے۔

بہرحال بات غالب پر بیدل کے اثرات کی ہو رہی تھی۔ حمید احمد خان کا کہنا یہ ہے کہ غالب نے محض اپنی نظم کا اندازِ بیاں ہی بیدل سے مستعار نہیں لیا بلکہ معنوی طور پر بھی وہ ایک نمایاں حد تک بیدل سے متاثر ہوا ہے۔ معنوی سے ان کی مراد "وہ بہت سے مخصوص الفاظ اور ترکیبیں ہیں جو بیدل اور دورِ اوّل کے غالب میں مشترک ہیں"۔ اس کے علاوہ فلسفیانہ رمز شناسی بیدل اور غالب دونوں کی فطرت کی وہ خصوصیات ہے، جیسے وارستگی اور آزادہ روی کہا جا سکتا ہے اگرچہ یہ فرق واضح ہے کہ "غالب میں ایک نرمیِ جذبات، ایک ذوقِ کاوشِ حق، ایک ملاطفت ایسی ہے جو بیدل میں مفقود ہے"۔ زندگی بیدل کے لیے حرکت، عمل، اور پیہم تگ و دو ہے سکون و راحت کی اس کی دنیا میں جگہ نہیں۔

یہ ہیں حمید احمد خان کے خیالات غالب و بیدل کی مماثلتوں اور ذہنی فاصلوں کے متعلق جن پر قدرے تفصیل سے میں نے اس لیے لکھا ہے کہ اس موضوع پر اس قسم کی کامیاب تحریر کسی اور جگہ نہیں ملے گی۔

یہاں یہ اضافہ سودمند ہوگا کہ قارئین اس مجموعے کے ایک اور مضمون "غالب کی شاعری کا پہلا دور" کو غالب اور بیدل کے سیاق میں مطالعہ فرمائیں۔ یہ مضمون بھی دراصل غالب و بیدل کے تقابلی مطالعے کی ایک کڑی ہے اور بعض حصے آپس میں گہرا قریبی تعلق رکھتے ہیں۔

اس مجموعے میں دوسرا اہم مضمون جسے میں غالبیات کا شاہکار سمجھتا ہوں "غالب کی شاعری میں حسن و عشق"

ہے اس کا خلاصہ پیش کرنے کو جی چاہتا ہے لیکن میں اس سے پہلے کہ مضامین کے بارے میں (دیباچے کی حد تک) اتنا کچھ لکھ چکا ہوں کہ اب مجمل لبّ لباب پیش کرنے کی بھی گنجائش نہیں رہی بجز اس ایک فقرے کے کہ "غالب کو حسن کی تصویر سے نہیں اس کی تاثیر سے سروکار ہے"۔

بس اسی ایک فقرے میں غالب کا سارا تصورِ حسن و عشق سما گیا ہے۔ بہتر ہوگا کہ قارئین اس سے لطف اندوز ہونے کے لیے اصل مضمون کا مطالعہ کریں۔

تحقیقی مضامین میں غالب کی خانگی زندگی کی ایک جھلک امراؤ بیگم، غالب کا کلکتہ، مرزا کے واقعات زندگی کی اہم اور روشن تصاویر کا درجہ رکھتے ہیں۔ مضمون "خضر مرزا سے میری ملاقات" حمید احمد خان کی بیانیہ نگاری اور مشاہدہ نگاری کا بہترین نمونہ ہے۔

ان سب مضامین میں حمید احمد خان کی قوتِ تنقید و تحقیق مسلّم طور سے گہرا نقش قائم کرتی ہے۔ اس پر ان محققانہ ناقدانہ تحریروں کو مصنّف کے ادیبانہ اسلوبِ بیان نے جو تخلیقی آب و رنگ عطا کیا ہے اس کا اندازہ مضامین کے مطالعے ہی سے ہو سکتا ہے۔

حمید احمد خان ان نثر نگاروں میں ہیں جن کے یہاں نثر نگاری تکمیلِ جزئیات اور تعمیرِ محکم کا فن ہے۔ ان کی نثر میں خلا کا امکان امر محال ہے۔ پوری عبارت پڑھ جائیے کسی جگہ جھول نہیں ملتی، کسی جگہ خلا کا احساس نہیں ہوتا۔ ایک ڈھلی ڈھلائی مکمل تشکیلِ رواں نظر آتی ہے۔

ان مجموعۂ مضامین میں نثر نگاری کا یہ فن، بعنوانِ بدیع، قارئین کے لیے لطفِ طبع کا سامان فراہم کرتا نظر آتا ہے۔ میں اسے مجلسِ یادگارِ حمید احمد خان کی ایک اہم ادبی خدمات خیال کرتا ہوں کہ اس نے اس مجموعے کی طباعت و اشاعت کا اہتمام کیا اور ڈاکٹر معین الرحمٰن لائقِ تبریک ہیں کہ انہوں نے مختلف جگہوں سے یہ پھول چنے اور ان کا گلدستہ بنا کر اہلِ ذوق کی خدمت میں پیش کیا۔



# خط نگاری اور غالب کی خط نگاری

(۱)

خط تہذیبِ انسانی کے محیر العقول عجائبات میں سے ہے۔ انسان کی یہ اختراع زندگی کے عجیب و غریب اور ہمہ گیر تقاضوں سے پیدا ہوئی ہے۔ پہلے محض معمولی ضرورتوں کو پورا کرنے تک محدود رہی۔ اس کے بعد جملہ فنونِ عالیہ کی طرح ایک فنِ لطیف بلکہ بقولِ بعض لطیف ترین فن بن گئی۔

یہ ایجاد ابلاغ کی ضرورت سے پیدا ہوئی۔ ابلاغ فطرت انسانی کا ایک ناگزیر تقاضا اور اصولاً ایک اجتماعی عمل ہے اجتماع خود بھی اپنی ہیئت کے اعتبار سے ایک ابلاغی مظاہرہ حیات ہے۔ انسانوں کا کوئی اجتماع ــــ اور اجتماعی رابطے کا کوئی ذرا اضعاف اقل یعنی دو انسانوں کا باہمی معمولی افہام و تفہیم بھی ابلاغ کی مدد کے بغیر ممکن نہیں بلکہ اگر صوفیانہ و عارفانہ انداز میں گفتگو کرنے کی اجازت ہو تو یہ بھی کہا جا سکتا ہے کہ خود ذاتِ باری بھی ابلاغ کی (از روئے حکمتِ بالغہ) مشتاق و آرزومند ہے ــــ اور انسانی دائرے میں تو ابلاغ ہی تمام تمدن کی اساسِ اولیٰ ہے۔ جس کے بغیر مدنیت تو درکنار بشریت تک قائم و برقرار نہیں رہ سکتی۔ انسان نے جب معیشت کا آغاز کیا ہوگا تو اسے محسوس ہوا ہوگا کہ بالشافہ ابلاغ ایک ناگزیر عمل ہے۔ بالشافہہ اظہار میں تو کوئی دقت نہیں مگر جو لوگ حدِ سماعت کے اندر موجود نہیں ان تک بھی ابلاغی مقاصد کی خاطر پہنچنے کی کوئی سبیل ہونی چاہیئے خصوصاً ان لوگوں کے لیے جن کے فاصلے بعید ہیں، جن کی دوری سماعت کے لیے ناقابلِ عبور ہے یا جن کے فاصلے کی نزدیکی بھی دوری کے مترادف ہے۔ اس سے مجبور ہو کر ذہنِ انسانی نے اپنی خداداد قوتِ مخترعہ سے خط ایجاد کیا اور ایک ایسا "وسیلۂ گفتگو" پیدا کر لیا جو نہ صرف زبان کا قائم مقام تھا بلکہ اگر غور سے دیکھا جائے تو اپنی بے زبانی کے باوجود زبان سے بھی زیادہ شیوا بیان اور نطق سے زیادہ فصیح اللسان تھا ــــ یہ اس دنیا کی بات نہیں جہاں خاموشی گفتگو بن جایا کرتی ہے اور سکوت اور گویائی کے فاصلے مٹ جایا کرتے ہیں۔ بہ قول نظیری ؎

نمی گردید کوتہ رشتۂ معنی رہا کردم    حکایت بود بے پایاں بہ خاموشی ادا کردم

مندرجہ بالا شعر پر مزید غور کیا جائے تو نتیجہ یہی نکلے گا کہ گفتگو (بذریعۂ زبان) کی نارسائی ایک مسلّم شے ہے، گویا محض گفتگو کے مقابلے میں خاموشی زیادہ بلیغ ذریعہ ہے ــــ ادھر تحریر کی بلاغتیں مجرد نطق کے مقابلے میں بے حد و لا انتہا ہیں۔ تفصیل سے بچنے کے لیے اگر صرف ایک دلیل پر ہی ہم اکتفا کرنا چاہیں تو کہہ سکتے ہیں کہ نطق (یا ابلاغ بذریعۂ زبان) بہت رسا بھی ہو جائے تو بھی مکانی اور معنوی فاصلوں کی دشواریوں کو طے کرنا اس

کے بس کی بات نہیں —— یہاں پہنچ کر وہ منزل بھی آجاتی ہے جہاں زبان خود اپنے آپ سے شرمندہ ہو کے بے زبانی کی سپاس گزار بن جانا چاہتی ہے ۔

تمنائے زباں محوِ سپاسِ بے زبانی ہے  مٹا جس سے تقاضا شکوۂ بے دست و پائی کا

خلاصہ یہ ہے کہ خط یا تحریر کی ایجاد ذہنِ انسانی کے دورِ ارتقا کی ایک اہم ایجاد ہے ۔ یہ اس کی اپنی گوناگوں مجبوریوں سے پیدا ہوئی ہے اور اس کی ترقی میں سعی اور جدّ و جہد کو بڑا دخل ہے، اس لیے اس کی فتوحات دفیق بھی غیر معمولی ہیں —— خط نے انسان کے لیے فاصلے کا مسئلہ حل کر دیا ہے اور ایک لحاظ سے اگر دیکھا جائے تو تسخیر کے جو کمالات انسان نے بعد میں دکھائے ان کا پہلا اور اہم قدم یہی واقعہ ایجادِ خط تھا —— خط نے انسان کو گفتگو کے ابہام و ایہام اور اس کے شکوک و شبہات اس کی تحریف و مسخ اور اس کے ناقابلِ اعتماد ذرائع اظہار سے ہمیشہ کے لیے محفوظ کر دیا اور اگر یہ نہ ہوتا تو زبانی ابلاغ ابد الآباد تک تارسا ہی رہتا اور مکالمات کو مشکوک و ضعیف ہی رکھتا ۔

عربوں کے تصور میں ایجادِ تحریر کا بنیادی مقصد دعلم و معلومات سے پہلے ، محض پیغام رسانی اور جذبات یا معاملات ضروری کا ابلاغ تھا ۔ یہ اس بات سے ظاہر ہوتا ہے کہ عربی میں اسم تحریر یا تحریر ہی کو "خط" کہتے ہیں ۔ اگرچہ بعد میں ابلاغ کی مختلف صورتوں کے لیے مختلف نام تجویز ہو گئے اور اس صورت خاص کے لیے جس کو خط و کتابت کا مترادف کہا جا سکتا ہے مکاتبت اور مراسلت وغیرہ کی اصطلاح وضع ہوئی —— اسلامی تہذیب نے اپنے دور میں مکاتبت و مراسلت کو اس درجہ اہمیت دی کہ قدیم زمانے میں ادب و انشا کی تکمیل کی بنیاد ہی اچھی خطوط نویسی قرار پائی —— جو شخص خط نگاری کے آداب سے کامل شناسائی رکھتا یا جو شخص ان آداب و رسوم سے زیادہ واقف ہوتا جن کا تعلق روابط و تعلقات کی گوناگوں نوعیتوں سے ہے، اس کو اسلامی ادوار میں فضائل کے لحاظ سے شائستہ ترین آدمی سمجھا جاتا تھا اور وہ سلطنت کے بڑے سے بڑے عہدوں کا مستحق قرار پاتا تھا ۔ ابلاغ کے ذرائع کی اہمیت و فضیلت کا یہ اعتراف اسلامی عربی تہذیب کی روح شناسی کی ایک اہم کلید ہے چنانچہ ترسل کتابت اور دبیری کی اہمیت پر بعض مصنفوں نے مبسوط کتابیں لکھی ہیں ۔

خیر یہ تو ہوئی سیاسی یا دفتری خط نگاری کی اہمیت ، عام خط نگاری بھی کچھ کم اہم چیز نہیں ۔ یہ انسان کی بنیادی ضرورتوں میں سے ہے ۔ دنیا میں شاید ہی کوئی ایسا آدمی ہو گا جس کو کبھی خط لکھنے یا لکھوانے کی ضرورت پیش نہ آئی ہو ۔ خط سے بڑھ کر کوئی ادارہ جمہوری یا بنیادی طور پر اجتماعی نہیں ہو سکتا ۔ اس ادارے کی وسعتوں کا یہ عالم ہے کہ یہ ایک عام کاروباری پیغامی تحریر سے لے کر ادبِ عالیہ کے رتبے تک پہنچ سکتا ہے ۔ یہ عام بھی ہے اور خاص بھی ۔ یہ ایسی عام چیز ہے جو ہر شخص کی دسترس کے ـــ ـــ ہے مگر اتنی خاص بھی ہے کہ :

میانِ عاشق و معشوق رمزیست  کراماً کاتبین را ہم خبر نیست

عام طور سے یہ کہا جاتا ہے کہ کسی انسان کی گفتگو اس کی شائستگی کی علامت ہوتی ہے اور یہ سچ بھی ہے مگر اس سے بھی بڑی علامت کسی کی شائستگی اور تہذیب کی یہ ہے کہ اس کو خط نگاری کا سلیقہ کہاں تک ہے ۔

جان لاک نے مسئلہ تعلیم سے بحث کرتے ہوئے اس خیال کا اظہار قدرے وضاحت کے ساتھ یوں کیا ہے:[1]

*When they understand how to write English with due connection, propriety and order, and are pretty well masters of tolerable narrative style, they may be advanced to writing of letters.*

*The writing of letters has so much to do in all the occurrences of human life that no gentleman can avoid showing himself in this kind of writing.*

...

آگے چل کر جان لاک نے گفتگو کے مقابلے میں خط کی مشکلات کا ذکر کیا ہے اور لکھا ہے کہ گفتگو میں آواز، لہجہ، چشم و ابرو کی حرکات اور مشافہہ کے دوسرے وسائل مغزِ سخن کی خامیوں کو چھپا دیتے ہیں اور بعض اوقات بیکار بات بھی اثر کر جاتی ہے۔ خط ان خارجی وسائل سے محروم ہوتا ہے مگر جو شخص اس کے باوجود خط کو موثر اور بلیغ بنا سکتا ہے وہ درحقیقت ایک شائستہ اور تربیت یافتہ انسان ہی ہو سکتا ہے۔

خط و کتابت کی بیسیوں قسمیں ہیں۔ مثلاً سیاسی، دفتری، تجارتی، کاروباری، عام معمولی، اطلاعاتی، علمی، معلوماتی، شخصی، جذباتی، خیالی وغیرہ وغیرہ —— مگر موجودہ مضمون میں سہولت و وضاحت کے خیال سے خط نگاری کو صرف دو اقسام میں تقسیم کیا جا سکتا ہے:۔

۱- نجی جس کا تعلق ذات سے ہے۔ یہ پرائیویٹ حیثیت سے لکھے جاتے ہیں۔ اور افشائے عام کے لیے نہیں ہوتے۔

۲- دوسرے وہ جو پبلک ہو سکتے ہیں —— ہر خط بنیادی طور پر ایک شخصی اور نجی چیز ہے (ماسوا اس صورت کے کہ کوئی شخص پبلک کو خط کے ذریعے خطاب کرے) اس لیے اصولاً اس کا افادہ نہایت محدود ہوتا ہے۔ مگر عملاً خط جب منظرِ عام پر آ کر مطالعے کی چیز بن جاتے ہیں تو بعض اوقات ادب اور علم کا قیمتی ذخیرہ بن جاتے ہیں۔

خطوں کی سب اقسام اپنی جگہ نفع بخش اور مفید ہیں۔ خطوں سے علمی اور معلوماتی فائدے بھی ہو سکتے ہیں مگر

---

[1] "Four centuries of letters" - By W. B. Scoones, viii

پرانے خطوں کی اہمیت کی ایک بڑی وجہ وہ تاریخی اور سوانحی مواد ہے جو خطوں کے ذریعے حاصل ہوتا ہے۔ اس کے علاوہ بعض اوقات خطوط فن اور ادب کی حیثیت اختیار کر لیتے ہیں۔ یوں اپنی جگہ ہر خط دلچسپ ہوتا ہے۔ مگر ادبی و علمی مطالعے کی حیثیت سے خطوط کی اہمیت اس پر منحصر ہے کہ ان کا کاتب کون ہے اور مکتوب الیہ کون — اس لحاظ سے خط کا فن ایک شخصی فن ہونے کے علاوہ شخصیتوں کا فن بھی بن جاتا ہے — عام طور سے ان خطوں میں زیادہ دلچسپی لی جاتی ہے جن کے طرفین کی شخصیتیں کسی نہ کسی وجہ سے جاذبِ توجہ ہوں۔ یہی وجہ ہے کہ خطوں کے جو مجموعے بھی محفوظ رہے ہیں یا رکھے گئے ہیں، وہ عام طور سے وہی ہیں جن کا تعلق جاذبِ توجہ شخصیتوں سے ہے۔ یہ مجموعے تاریخ، شخصیات اور سوانح نگاری کے لیے بیش بہا مواد کا درجہ رکھتے ہیں۔

اس سے یہ نتیجہ نہیں نکالنا چاہیے کہ ہر بڑا آدمی خواہ ادب سے متعلق ہو یا کسی دوسرے شعبۂ زندگی سے لازماً اچھا خط نگار بھی ہو سکتا ہے — خط نگاری تو بذاتِ خود ایک بڑا فن ہے اور اس میں کامیاب وہی شخص ہو سکتا ہے جو قدرت کی طرف سے اس فن کا فیضان لے کر آیا ہو۔ خط نگاری کا ایک خاص مزاج ہوتا ہے، اس کے علاوہ اچھی خط نگاری ایک خاص شخصی ماحول پر بھی موقوف ہے۔ خط نگاری کے فن کی ایک عجیب خصوصیت یہ ہے کہ یہ سب سے آسان فن ہے اور ہر اس شخص کے لیے سہل الحصول ہے جو اس کا قصد کرے — مگر تعجب انگیز بات یہ ہے کہ یہی آسان ترین فن نازک ترین فن بھی ہے کیونکہ اس میں معیار تک پہنچنا کوئی آسان کام نہیں۔ خط نگاری ادب کے دوسرے شعبوں کے برعکس اصلاً ادب نہیں بلکہ محض ایک ضرورتی اور افادی عمل ہے۔ خط نگاری خود ادب نہیں مگر جب اس کو خاص ماحول، خاص مزاج، خاص استعداد اور خاص فضا میسر آ جائے تو یہ ادب بن سکتی ہے — مگر خط کو ادب بنانے کا کام بہت مشکل ہے۔ یہ شیشہ گری ہے بلکہ اس سے بھی نازک تر — اور پھر آئینہ ساز ہو کر بھی کم ہی لوگ ایسے ہوں گے جو سچ مچ ایسا آئینہ ڈھال سکیں جس کے جلوے خود تقاضائے نگاہ بن جائیں، بقول غالب:

جلوہ از بس کہ تقاضائے نگہ کرتا ہے        جوہرِ آئینہ بھی چاہے ہے مژگاں ہونا

غرض یہ کہ خط نگاری اصلاً فنِ لطیف نہ بھی ہو تب بھی بعض اوقات فن کے درجۂ اعلیٰ تک پہنچ جاتی ہے۔ اس لحاظ سے خط نگاری کے فن پر نظر ڈال لی جائے تو اچھی اور با مذاق خط نگاری کی کچھ خاص شرائط سامنے آتی ہیں۔

ایک نہایت ہی اہم بات خط نگاری کے سلسلے میں یہ ہے کہ ہر اچھے خط کو وہ مقصد ضرور پورا کرنا چاہیے جس کے لیے وہ لکھا جا رہا ہے یعنی پیغام کا قطعی ابلاغ جس کا مطلب یہ ہے کہ خط نگار جو کہنا چاہتا ہے وہ بہر حال ایسے انداز میں کہے کہ مکتوب الیہ کو پیغام کی جزئیات کا قطعی علم ہو جائے۔ اس لحاظ سے ہر خط کی اولین صفت اس کی قطعیت ہے۔ اس کے علاوہ جتنی شرطیں ہیں وہ عام نہیں خاص ہیں اور خط نگار کی شخصیت اور اس کی ضرورت زمانے کے مذاق کے مطابق بدلتی رہتی ہے۔ البتہ ایک خاص معیار ہے جس کو بہ منزلہ اصول سمجھا جا سکتا ہے اور وہ ہے خط کی دلچسپی جو کسی خط کو ابلاغِ مطالب اور ابلاغِ پیغام کے علاوہ بھی زندہ رکھ سکے اور مطالب کی زمانی اور مکانی حد ختم ہو جانے کے بعد بھی کسی پڑھنے والے کے لیے مسرت انگیز ثابت ہو سکے — کون سا خط دلچسپ ہوتا ہے اور کونسا

غیر دلچسپ ؟ یہ ایک اضافی معاملہ ہے۔ مگر یہ یقین سے کہا جا سکتا ہے کہ جن خطوں کی انسانی یا سوشل اپیل کامیاب ہو گی وہی خط زیادہ مقبول اور مستقل طور پر دلچسپ ہوں گے ـــــ اسی طرح جن خطوں میں شخصی جذبے کا استعمال کچھ ایسے انداز میں ہوا ہے کہ شخصی ہونے کے باوجود اس کی حیثیت ہمہ گیر انسانی ہو گئی ہے، ایسے خطوں کی دلچسپی اور دیرپا مقبولیت میں کوئی شبہ نہیں کیا جا سکتا۔ جب تک کسی خط میں شخصیت کی تصویر کی یہ صورت نہیں ہو گی وہ مستقل دل کشی حاصل نہیں کر سکتا۔

معترض میرے اس خیال پر فوراً یہ نکتہ چینی کر سکتا ہے کہ ہر خط بنیادی طور پر نجی ہی ہوتا ہے اس لئے کسی نجی چیز سے یہ توقع ہی کیوں رکھی جائے کہ اس کی اپیل اجتماعی بن کر "شرکت غیرے" کے جبری تقاضے کی زد میں آ جائے ـــــ پھر یہ بھی کہ خط ایسے بھی تو ہو سکتے ہیں جن کے سرنامے پر جلی عنوان سے یہ لکھ دیا جاتا ہے "یہ صرف آپ کی نگاہ کے لیے ہے، ستاروں تک کی نظر بھی اس پر نہ پڑے" ـــــ اخفا کی یہ ہور اور احتساب کا یہ انداز ہو تو اس میں کب کسی سوشل اپیل کی گنجائش باقی رہتی ہے۔ معترض یہ بھی کہہ سکتا ہے کہ یہ تو خالص ذاتی آواز ہے۔ اس میں اصولی طور پر گونج بننے کی صلاحیت ہی نہیں ہوتی ورنہ وہی خوفِ رسوائی اور اندیشہ ہائے گوناگوں جو دنیائے عاشقی میں عام اور مسلّم ہیں ـــــ ایسے خطوں میں رازداری آدابِ اوّلین میں سے ہے ورنہ غالب کی اطلاع کے مطابق بوالہوسوں کی فہرست میں نام درج ہو رہتا ہے ؎

غیر پھرتا ہے لیے یوں ترے خط کو کہ اگر  کوئی پوچھے کہ یہ کیا ہے تو چھپائے نہ بنے

معترض کا یہ اندیشہ بہ ظاہر درست معلوم ہوتا ہے مگر الزامی طور پر کیا ہم بھی یہ پوچھ سکتے ہیں کہ صاحب اگر کسی کے خط محض نجی ہیں اور ان کو شخصی آواز ہو کر ختم ہو جانا چاہیئے تو پھر دوسرے کو اس طومارِ خشک میں سر کھپانے اور اس پر آنکھوں کے تیل کو بے کار ضائع کرنے کی کیا ضرورت ہے؛ یعنی ایک نے لکھا، دوسرے نے پڑھ کر مقصد کی بات پالی، چلو چھٹی ہوئی، ایک لمحے یا ایک دن کے لیے دیا چلئے ایک مدت العمر تک کے لیے، اس کی نیک باقی رہی، پھر معدوم و مقصود کسی دوسرے انسان کو بعد میں یا اسی زمانے میں ان کی طرف توجہ کرنے کی کیا ضرورت ہے؟ خیر یہ تو الزامی جواب ہوا مگر اس کا ایک معقول اور تشفّی بخش جواب بھی ہے اور وہ یہ ہے کہ خط اصولاً نجی ہونے کے باوجود ایک ایسے جذبے سے اُبھرتا ہے جو وسیع معنوں میں ایک وسیع تر انسانی جذبہ ہے ـــــ اس لیے خط کا نام جب زبان پر آتا ہے تو ایک پُر اسرار قسم کی جستجو، ایک پُر لطف سی گدگدی طبیعت میں پیدا ہو جاتی ہے کیونکہ خط کے مطالعے سے مسرور یا متاثر ہونے کا جذبہ ہر انسان کے لیے یکساں ہے۔ دوسروں کے خطوط پڑھ کر بھی ایک حد تک انسان اپنے ہی تجربات کا اعادہ کر رہا ہوتا ہے جب وہ انسانی مزاج اور دل کے رنگا رنگ تاثرات کی طلسم انگیز بوقلمونیوں کو دیکھتا ہے تو کسی ادب پارے کی طرح خطوط سے بھی اسے خیال انگیز مسرت نصیب ہوتی ہے۔ یہ بھی ہے کہ خطوں میں خالص سچائی اور صداقت کی توقع ہوتی ہے۔ ڈر، خوف، نمود و نمائش اور اس قسم کی دوسری رکاوٹیں اس کی راہ میں حائل نہیں ہوتیں۔ اس "برہنہ صداقت" کے تجربے سے ایک خاص کیفیت پیدا ہوتی ہے۔ اس کا ایک سبب یہ بھی

ہے کہ خط کی بنیادی ضرورت یا بنیادی جذبہ ہم کلامی کی تمنا ہے ــــ وہ خط جس کا مخاطب جسماً کوئی بھی نہیں ہوتا وہ بھی اصلاً ہمکلامی کی آرزو ہی سے پیدا ہوتا ہے، ہمکلامی کا جذبہ ہی اس کو وجود میں لاتا ہے۔ خط شاعر کی خود کلامی نہیں، اس سے مختلف شے ہے ــــ زندانِ احمدنگر کی تنہائیوں میں جب ابوالکلام آزاد نے کسی سے کلام کرنے کی آرزو کی تو انہوں نے وہ خط لکھے جن میں ہر چند خود کلامی کی ایک صورت ہے مگر ان میں ایک مخاطب کے وجود کو تسلیم کیا گیا ہے۔ قصہ مختصر، خط بنیادی طور پر مخاطب کے وجود کا طالب ہے۔ پھر اس میں "اخفا" یا رازیت کا ایک ایسا تحیر انگیز ماحول بھی شامل ہو جاتا ہے جو ادب میں موجود نہیں ہوتا۔ اگر غور سے دیکھا جائے تو اس میں سوشل اپیل لازمی عنصر ہے۔ اگر خط نگار کو مناسب فضا مل جائے تو خطوط ایک عجیب و غریب، پر مسرت اجتماعی وسیلۂ اظہار بن سکتے ہیں۔ جن خط نگاروں میں اس فضا کے پیدا کرنے اور باقی رکھنے کی استعداد زیادہ ہوتی ہے ان کے خطوط بسا اوقات مطالعے کے وقت زیادہ خوشگوار اور پُر تاثیر بن جاتے ہیں۔

ایک پرانا مقولہ ہے کہ "المکتوب نصف الملاقات"۔ یہ ایک لحاظ سے درست ہے مگر مجھے اکثر محسوس ہوا ہے کہ اس سے خط کے منصب کی قدرے تنقیص ہوتی ہے کیونکہ محض کاروباری مفہوم سے قطع نظر ایک مادی ضرورت کی حد تک بھی خط محض نصف ملاقات نہیں ہوتے بلکہ ایک معنی میں پوری ملاقات ہوتے ہیں اور بعض اوقات تو یہ ملاقات ظاہری ملاقات سے بھی زیادہ دلچسپ اور کامیاب ہو جاتی ہے۔ اس سے کہیں زیادہ بلیغ، اس سے زیادہ رسا، خوشگوار اور مسرت بخش۔ بہر صورت "نصف ملاقات" تو ایک نیٹ کاروباری تخیل ہے۔ ظاہری ملاقاتیں بعض اوقات تلخ اور ناکام ثابت ہوتی ہیں لہٰذا اس قسم کی ملاقاتوں کی کوتاہیوں سے بچنے کے لیے خط کی ملاقات کا سہارا ڈھونڈا جاتا ہے۔ زندگی میں بارہا ایسی صورتیں پیش آتی ہیں جن میں روزانہ اور ہر وقت کی ملاقات کے باوجود بھی حقیقی مسرت غائبانہ ملاقات ہی سے حاصل ہوتی ہے جس کا موقع خط بہم پہنچاتا ہے۔ بنابریں میں تو خط کو نصف ملاقات قرار دینے میں متامل ہوں اور اس کو ملاقات کی ایک ارفع صورت قرار دیتا ہوں جس میں جسمانی اور مادی واسطے کم سے کم ہو جاتے ہیں اور روحوں کی روحوں سے ملاقات ہوتی ہے۔ انسانی شعور کی یہ ایسی معراج ہے جس کی لطیف فضاؤں کی سیر صرف روحوں ہی کے لیے ممکن ہے، اجسام کا واسطہ برائے نام ہی رہ جاتا ہے۔

بایں ہمہ خط ملاقات کا نمائندہ ہی ہوتا ہے جو بہ زبانِ بے زبانی ان سب جذباتِ لطیف اور وارداتِ نازک کی ترجمانی کرتا ہے جو ملاقات سے وابستہ ہوتے ہیں اور عجیب بات یہ ہے کہ خط میں ہمکلامی کے باوجود کامل تحمل بھی موجود ہوتا ہے۔ خط اصولاً باہم بات چیت کا بدل ہوتے ہیں اس لیے ان میں اچھی گفتگو کے ضروری صفات ضرور ہونے چاہئیں۔ گفتگو سے میری مراد مکالمہ یعنی ڈرامے کے دو کرداروں کی بات چیت نہیں محض گفتگو اور بول چال کا انداز ہی کافی ہے۔ خطِ غالب کے یہاں وجن کو میں اونچے خط نگاروں میں سمجھتا ہوں، دو کرداروں کا مکالمہ ہے۔ یہ غالب کی مکتوب نگاری کا صرف ایک پہلو ہے۔ مگر اچھے خط کے لیے دو کرداروں کا مکالمہ لازمی نہیں۔ خط مکتوب الیہ کی باتوں کا جواب بھی ہو سکتا ہے یا محض اپنی باتوں کا ابلاغ۔ اس لئے اس کے انداز بے شمار ہیں اور

مختلف طبائع کے مطابق ان کا حُسن بھی ہزار شیوہ ہے، اور خط تو،

خوبی ہمیں کرشمہ و ناز و خرام نیست　　بسیار شیوہ ہاست بتان را کہ نام نیست

غرض اچھے خط کے لیے رسمی مکالمہ ضروری نہیں، صرف بول چال کی سی بے تکلفی مطلوب ہے۔ غالب نے مکالمے والے خطوں میں اپنے مکتوب الیہ کو اپنے سامنے موجود فرض کیا ہے مگر ایک خاص حد سے زیادہ یہ مکالماتی انداز تکلف اور تصنع میں بدل جاتا ہے۔ خط کی نچلی سطح میں یہ احساس ضرور موجود رہنا چاہیے کہ باہم جسمانی فاصلہ موجود ہے کیونکہ انسانی روح جس قدر قربت کی مشتاق ہے اسی قدر اس کو فرقت اور مسافت میں بھی خیال انگیز مگر ذرا الم آمیز لطف ملتا ہے۔ مکالمے کی غیر معتدل صورت سے جہاں ایک ڈرامائی حیرت کا لطف پیدا ہوتا ہے وہاں احساسِ دوئی کا فقدان لطف سے محروم بھی کر سکتا ہے۔ خط کی تخیلی فضا میں قدرے بُعد کا احساس ہونا چاہیے یعنی دل سے نزدیک ہونے کے باوجود دوری

باوجودیکہ دل سے تھا نزدیک　　غمِ دوری چلے ہیں ہم۔ لے کر

دل سے نزدیک پھر بھی دور، آنکھوں سے دور پھر بھی نزدیک، یہ خط کی اصل فضا ہے۔ اس میں حد سے متجاوز مکالمہ ہو تو تصنع کی فضا پیدا ہو جاتی ہے۔

میں نے گزشتہ سطور میں خط کو ملاقات کی ارفع صورت قرار دیا ہے —— مگر یہ یاد رہے کہ یہ ہے پھر بھی ملاقات۔ کوئی خط مکمل طور پر حسین نہیں بنتا جب تک اس میں ملاقات کی جملہ صفات اور اس کے جملہ اثرات موجود نہ ہوں ورنہ عین ممکن بلکہ یقینی ہے کہ خط نصف الملاقات تو کیا اضعف الملاقات کے درجے سے بھی گر جائے۔ اس سے بچنے کے لیے ضروری ہے کہ خط مکتوب نگار کی شخصیت کا آئینہ دار ہو۔ ایک اچھے خط کی خوبی یہ ہے کہ اس میں خط نگاری کی تصویر نظر آئے۔ جذباتِ انسانی کے اہم ترین ترجمان —— چشم و ابرو —— لفظوں کے پردے سے جھانکتے رہتے ہوں اور یہ نکتہ مکتوب نگاری۔ کے اسرار و رموز کے شناسا مرزا غالب کی نظر میں بھی تھا، تب ہی انھوں نے اپنے محبوب کو اپنے مکتوب کے ساتھ اپنی آنکھ کی تصویر بھی بھیجی تھی تاکہ مکتوب الیہ کاتبِ خط کی پوری شخصیت کا عکس اس آنکھ کے آئینے میں عملاً دیکھ سکے۔ مندرجہ ذیل شعر میں یہ حقیقت بڑے دل کش انداز میں بیان ہوئی ہے ؎

آنکھ کی تصویر سرنامے پہ کھینچی ہے کہ تا　　اس پہ کھل جائے کہ اس کو حسرتِ دیدار ہے

مگر یہ یاد رہے کہ آنکھ کی تصویر بھیج کر غالب نے قدرے اضطراب کا اظہار کیا ہے ورنہ دراصل کامیاب خط اس خارجی وسیلے کا ضرورت مند نہیں ہوتا۔ خط کے حروف و اشکال اور الفاظ و عبارات خود ہی کاتب کی شبیہ کی قائم مقامی کر سکتے ہیں۔ شاید اسی قسم کے کسی تاثر کے تحت کسی نے یہ شعر کہا ہوگا ؎

ہائے ری حسرتِ دیدار کہ اس جائے کو بھی　　لکھتے ہیں ہائے دو چشمی سے کتابت والے

ہر حسین خط کاتبِ خط کی پوری شخصیت کا ترجمان ہوتا ہے۔ تبھی تو وہ بے زبانی کے باوجود —— اور ظاہری انعکاسات سے بہت دور رہ کر بھی احسن الملاقات کا درجہ حاصل کر پاتا ہے ورنہ پہاڑ کی گونج کی طرح محض تحوت

اور سراسیمگی یا ابہام و اہمال کا پیکر بن کر بے اثر ہو جائے گا اور ملاقات کی جذباتی تاثیر پیدا کرنے سے قاصر رہے گا۔

اچھے خطوں کے سلسلے میں بڑی بنیادی چیز ان کی لطافت ہے۔ دنیا میں جتنے بھی بڑے خط نگار ہو گزرے ہیں (جن کے مکاتیب نے فنی حسن کا مرتبہ حاصل کیا ہے) ان کے خطوط کے مطالعہ و معائنہ سے یہ اندازہ ہوتا ہے کہ ان کی دلکشی کا بہت بڑا سبب یہ ہے کہ ان میں ثقل اور بوجھ مطلقاً موجود نہیں ——— یہاں ثقل لفظی بھی مراد ہے مگر زیادہ زور معنی و مدعا کے ثقل پر ہے ——— خط کا مضمون کچھ بھی ہو غم و الم، تلخی و خوشی، شکوہ و شکایت، تمنائے وصل یا شکوۂ ہجر ——— یہاں تک کہ ضروریاتِ زندگی کے مادی پہلوؤں کی کاروباری بات بھی اچھے خط نگاروں کے یہاں کچھ ایسے لطیف انداز میں بیان ہوتی ہے کہ ایصالِ مدعا کے بعد ایک لطیف کیفیتِ زائد بھی خط میں پیدا ہو جاتی ہے۔ یہ کمال لہجے کا بھی ہے اور اندازِ تحریر کا بھی مگر اس میں شخصیت کے رچاؤ، مزاج کی پختگی اور اندازِ حیات کے رنگ، اور ریاضت کو بھی دخل ہے۔

اس لحاظ سے جوشِ خط کی لطافت کو سخت نقصان پہنچاتی ہے وہ ہے جذباتیت کا اظہار ——— اسی وجہ سے نوجوان خط نگاروں کے عاشقانہ خط فنی رتبہ حاصل نہیں کر پاتے۔ شبلی عاشق تھے یا نہ تھے مگر یہ تسلیم ہے کہ ان کے وہ مکتوب جو خطوطِ شبلی میں ہیں عاشقانہ خط ہیں اور قدرے جذباتی بھی ہیں مگر ان کے لہجے اور ان کی شخصیت کے سحر اور رس نے ان کے خطوں کو بڑا رسیلا بنا دیا ہے۔ سبب یہ ہے کہ شبلی توازن اور لطافت کے اصول سے بھی اچھی طرح باخبر ہیں۔ وہ غالب کی طرح ہجر میں وصل کے مزے لینے کی لذت سے بھی بہرہ مند ہیں۔ شبلی ان شدید جذباتی جھکولوں سے اکثر بچتے ہیں جن کے جھٹکے بعض اوقات توازن و لطافت کو زیر و زبر کر دیتے ہیں۔ اچھے عاشقانہ خط وہ ہوتے ہیں جن میں جذباتیت اور ہیجان کے جھٹکے نہ ہوں مگر یہ چیز ریاضت طلب ہے۔ جو لوگ طبعاً جذبات پرست ہیں وہ سخت ریاضت کے بغیر اس لطافت کو نہیں پا سکتے جو اچھی خط نگاری کی معراج ہے۔

کیٹس بہت بڑا شاعر تھا اس نے جو خط فینی براؤن کو لکھے تھے وہ شورش انگیز ہونے کے باوجود معیاری نہیں۔ کیٹس کے سوانح نگاروں نے ان خطوں کی تعریف بھی کی ہے مگر یہ تعریف تامل کے بعد ہی تسلیم کرنے کے قابل ہے۔ ان کے سوانح نگاروں کی طرف سے یہ تعریف دو وجہ سے ہے۔ ایک تو اس لیے کہ یہ کیٹس کے خط ہیں۔ دوسرے اس وجہ سے کہ کیٹس کی پُرشور جذباتی فطرت پر یہ خط بہت روشنی ڈالتے ہیں، اس کے سوانح اور اس کی نفسیات کو سمجھنے میں بہت مدد دیتے ہیں۔ اگر یہ صحیح ہے تو ان خطوں کی یہ تعریف ان کے فن کی وجہ سے نہیں ہے بلکہ ان کے سوانحی افادے کے سبب سے ہے۔ اگر محض عاشقانہ فریاد ہی کسی خط کے عمدہ ہونے کی علامت ہے تو پھر ہر عاشق کا ہر خط ایک صحیفۂ فاخرہ بن سکنے کا مستحق ہو سکتا ہے یہی حال افسانوی خطوں کا ہے۔ بعض افسانوں کے خط واقعی معیاری ہوتے ہیں مگر افسانہ نگار نفسی کوائف کا غواص اور شناسا ہونے کے باوجود بھی افسانہ نگار ہی رہتا ہے اور کم از کم خط میں وہ نقال ہی رہتا ہے، اصل خط نگار تو نہیں بن جاتا۔ ایسے خطوں میں جذبات کی تمام مقامی کامیاب بھی ہو تب بھی سچی شخصی خط نگاری کا بدل نہیں بن سکتی۔ ایسی خط نگاری میں قدرے غیر قدرتی پن ضرور آ جاتا ہے۔ قاضی عبدالغفار کے "لیلیٰ کے خطوط" اپنی

